ص ۲۳۶ - ۲۴۳ -

۱۰- شبلی نعمانی - حیات سعدی، دہلی - رنگین پریس (س۔ن)، ص ۸ - ۹، شبلی نعمانی کی تالیف "شعر العجم" کا ایک باب، جو الگ چھپا ہے۔

۱۱- دولت شاہ سمرقندی - تذکرۃ الشعراء -

۱۲- محمد اقبال - انوارِ اقبال (مرتبہ: بشیر احمد ڈار) کراچی - اقبال اکادمی پاکستان، مارچ ۱۹۶۷ء، ص ۱۵۱ -

۱۳- محمد اقبال - گفتارِ اقبال (مرتبہ، محمد رفیق افضل) لاہور، ادارہ تحقیقات پاکستان دانشگاہ پنجاب، ۱۹۶۹ء، ص ۴۹ -

۱۴- عبد الحق حقانی - البیان فی علوم القرآن، دہلی - دار الاشاعت، ۱۹۳۲ء، ص ۴۹۱ -

۱۵- قیام الدین قائم چاندپوری - تذکرۂ مخزن نکات، لاہور، مجلس ترقی ادب ۱۹۶۶ء ص ۵-۶ -

۱۶- میر تقی میر - نکات الشعراء (مرتبہ، مولوی عبد الحق)، اورنگ آباد، انجمن ترقی اُردو ۱۹۳۵ء

سید فتح علی خاں گردیزی، تذکرہ ریختہ گویان - انجمن ترقی اُردو، ۱۹۳۳ء -

۱۷- ابو القاسم میر قدرت اللہ - مجموعہ نغز (مرتبہ: محمود شیرانی مرحوم) دہلی، نیشنل اکیڈمی ۱۹۷۳ء، ص ۲۱۸ -

۱۸- عبد الباقی نہاوندی - مآثر رحیمی، کلکتہ - ایشیاٹک سوسائٹی آف بنگال ۱۹۲۴-۲۵ء -

۱۹- شیخ عبد الحق محدث دہلوی - اخبار الاخیار، دہلی، مطبع مجتبائی ۱۳۳۲ھ، ص ۲۱۱-۲۱۲

۲۰- ڈاکٹر ظہور الدین احمد - پاکستان میں فارسی ادب کی تاریخ، لاہور - مجلس ترقی ادب - ۱۹۷۴ء، ص ۵۶، ج ۲ -

۲۱- چندربھان برہمن - چہار چمن، بحوالہ ڈاکٹر سید عبد اللہ - ادبیاتِ فارسی میں ہندوؤں کا حصہ لاہور - مجلس ترقی ادب، ۱۹۶۷ء، ص ۲۴۱ -

۲۲- ابو الحسنات ندوی - ہندوستان کی قدیم اسلامی درس گاہیں، لاہور، مکتبہ خاور، ۱۹۷۹ء، ص ۱۲۲ -

۲۳- محمد علی فردی، بحوالہ انعام الحق کوثر - جوئے کوثر، کوئٹہ، ص ۵۵-۵۸ -

۲۴۔ آثار سعدی اور ان کی شروح و تراجم کے مطبوعہ نسخوں کے لئے دیکھئے: سید عارف نوشاہی: فہرست چاپہای آثار سعدی در شبہ قارہ ۔ مرکز تحقیقات فارسی ایران و پاکستان اسلام آباد ۱۹۸۴ء ۔

۲۵۔ ڈاکٹر مختار الدین احمد ۔ ملا سعد پٹنوی ششماہی " مجلہ علوم الاسلامیہ" (مسلم یونیورسٹی علی گڑھ) دسمبر ۱۹۶۲ء، ص ۱۱۶ ۔ ۱۱۸ ۔

۲۶۔ ملاحظہ ہو محمد اقبال مجددی ۔ احوال و آثار عبداللہ خویشگی قصوری، لاہور۔ ایم شمس الدین ۱۹۷۳ء

۲۷۔ مولوی رحمان علی: تذکرہ علمائے ہند (ترجمہ: محمد ایوب قادری)، کراچی ہسٹاریکل سوسائٹی آف پاکستان، ۱۹۶۱ء ص ۴۱۷ ۔

۲۸ محمد یوسف کوکن ARADIC AND RERSIAN IN CARNATIC، مدراس ۱۹۷۴ء ص ۴۲۴ ۔

محمد مہدی واصف ۔ حدیقۃ المرام (ترجمہ: محمد سخاوت مرزا)۔ کراچی ۔ انجمن ترقی اردو پاکستان ۱۹۷۹ء، ص ۳۰ ۔

۲۹۔ محمد یوسف کوکن ۔ حوالہ مذکورہ، ص ۴۳۱ ۔

۳۰۔ خواجہ الطاف حسین حالی ۔ حوالہ مذکورہ، ص ۸۹ ۔

۳۱۔ مولوی رحمان علی ۔ حوالہ مذکورہ، ص ۴۱۸ ۔

۳۲۔ محمد اقبال مجددی ۔ حوالہ مذکورہ ۔

۳۳۔ ڈاکٹر ظہور الدین احمد، پاکستان میں فارسی ادب، جلد دوم، حوالہ مذکورہ، ص ۵۴۷ ۔

۳۴۔ منظور احسن عباسی ۔ مخطوطات فارسیہ، پنجاب پبلک لائبریری لاہور، ۱۹۶۳ء ص ۴۲۷ ۔

۳۵۔ محمد یوسف کوکن ۔ حوالہ مذکورہ، ص ۳۱۲ ۔

۳۶۔ گذشتہ سال (۱۹۸۴ء) کے فرقہ وارانہ فسادات کے دوران میں اس کتاب خانے کو آگ لگا دی گئی تھی ۔ نہیں کہا جا سکتا کہ کیا بچا ہے اور کیا راکھ ہو گیا ہے ۔

۳۷۔ محمد یوسف کوکن ۔ حوالہ مذکورہ، ص ۳۹۴ ۔

۳۸۔ شوکت علی خاں ۔ قصر علم ۔ ٹونک، عریبک اینڈ پرشین انسٹی ٹیوٹ راجستھان (س ن)

ص ۲۵۹ ۔

۳۹ ۔ احمد منزوی ۔ فہرست نسخہ ہائ خطی فارسی جلد پنجم ، تہران ، موسسہ فرہنگی ، منطقہ ئی (س ۔ن) ص ۳۵۴۲ ۔

تتبع در گلستان سعدی (مقالہ) ماہنامہ وحید تہران ، بابت مئی تا نومبر ۱۹۷۳ء

۴۰ ۔ ڈاکٹر سید محمد عبداللہ ۔ ادبیات فارسی میں ہندوؤں کا حصہ ۔ حوالہ مذکورہ ، ص ۱۱۹ ۔

۴۱ ۔ محمد یوسف کوکن ، حوالہ مذکورہ ، ص ۴۳۰ - ۴۳۱ ۔

۴۲ ۔ مسعود انور علی کاکوروی ۔ حضرت مولانا مفتی عنایت احمد کاکوروی ۔ مقالہ سہ ماہی "اسلام اور عصر جدید" (دہلی) بابت اکتوبر ۱۹۸۴ء ، ص ۶۳ ۔

۴۳ ۔ چوہدری نبی احمد سندیلوی ۔ تذکرہ مشاہیر سندیلہ ، لکھنو ، نسیم بک ڈپو (س ۔ن) ص ۶۲ - ۶۴ ۔

۴۴ ۔ ڈاکٹر محمد باقر ۔ گلزار دبستان (مقالہ) مجلہ فجر (راولپنڈی) بابت صفر ۱۴۰۵ھ ، ص ۲۰ - ۲۲ ۔

۴۵ ۔ خالد حسن قادری ۔ ایک نئی گلستان (مقالہ) سہ ماہی "اردو نامہ" (کراچی) بابت جولائی تا ستمبر ۱۹۷۰ء ، ص ۸۳ - ۸۶ ۔

۴۶ ۔ اسد اللہ خاں غالب ، اردوئے معلی (مرتبہ : سید مرتضی حسین فاضل) لاہور ، مجلس ترقی ادب ۱۹۶۹ء ، ص ۸۹۶ ۔

۴۷ ۔ نیاز فتح پوری ۔ ان کتابوں کے مصنف کون ہیں ؟ (باب الاستفسار) ماہنامہ نگار پاکستان (کراچی) بابت فروری ۱۹۶۵ء ، ص ۴۷ ۔

۴۸ ۔ خواجہ الطاف حسین حالی ۔ حوالہ مذکورہ ، ص ۸۶ ۔

۴۹ ۔ مخدوم ابراہیم خلیل ۔ تکملہ مقالات الشعراء ، حیدرآباد ۔ سندھی ادبی بورڈ ، ۱۹۵۸ء ص ۵۹۹ ۔

۵۰ ۔ ایضاً ، ص ۵۵۵ ۔

۵۱ ۔ ڈاکٹر میمن عبدالمجید سندھی ۔ سندھی ادب کی مختصر تاریخ (ترجمہ : حافظ خیر محمد اوحدی) جامشورو انسٹی ٹیوٹ آف سندھالوجی یونیورسٹی آف سندھ ، ۱۹۸۳ء ص ۲۵۱ ۔

۵۲ ۔ اختر راہی ۔ ترجمہ آثار فارسی بہ زبان ہائے پاکستانی ، اسلام آباد ۔ مرکز تحقیقات فارسی ایران و پاکستان (زیر طبع) ۔

٭ پروفیسر ڈاکٹر محمد اختر چیمہ

# حضرت فخر الدینؒ عراقی سہروردی

## و

# حضرت مصلح الدینؒ سعدی شیرازی سہروردی

شیخ فخر الدین ابراہیم عراقی ہمدانیؒ (۶۱۰ - ۶۸۸ھ/ ۱۲۱۳ - ۱۲۸۹ء) اور شیخ اجل مشرف الدین مصلح سعدی شیرازیؒ (۶۰۶ - ۶۹۱ھ/ ۱۲۰۹ - ۱۲۹۲ء) دونوں معاصر سہروردی مشائخ میں سے ہیں جو آب و خاکِ ایران سے نمودار ہوئے۔ دونوں فارسی شعر و ادب کے گرانمایہ ستونوں میں شمار ہوتے ہیں۔ اگرچہ اربابِ نظر اور اصحابِ بصیرت کی رائے کے مطابق شیخ سعدیؒ کو اہمیت و فضیلت کے لحاظ سے اوّلیت کا درجہ حاصل ہے اور حضرت عراقیؒ نسبتاً کمتر رتبے کے حامل ہیں مگر بگمانِ راقم الحروف عراقیؒ بھی اپنے مخصوص میدانِ عشق و عرفان کے شہسوار ہیں۔ ذیل میں ہم دونوں مشائخ کے معمولی تعارف کے بعد ان کی اقدارِ مشترک اور ان کے فکری روابط کا جائزہ پیش کریں گے۔

## شیخ فخر الدین ابراہیم عراقی ہمدانی رحمتہ اللہ علیہ۔ (۱)

مولانا و سیدنا شیخ الشیوخ الطریقہ، کاشف اسرار الحقیقہ، موفق الخیرات، معدن المبرات ناصح العباد صفوۃ الاوتاد، ملک المحققین، قدوۃ السالکین، فخر الملۃ والدین ابراہیم بن بزرجمہر المشتہر بہ عراقیؒ (۲) ہمدان کے نواحی قریہ کمجان میں ایک عالم فاضل گھرانے میں پیدا ہوئے۔

---

٭ صدر شعبۂ فارسی گورنمنٹ کالج فیصل آباد۔

خود شیخ عراقیؒ نے اپنے دیوان میں دو جگہ کمجان کا ذکر کیا ہے ؛

۱. جُز عراقیؒ، کہ نیست امیدش تا ببیند وصالِ کمجان را (۳)

•

۲. یا صبا بوی سر زلف نگاری آورد یا خود این بوی ز خاکِ خوشِ کمجان آید (۴)

" و آباو اجداد او جَدًا فوقِ جَدٍّ علما و افاضل بوده اند" (۵) شیخ عراقیؒ کے نودریافت پانچ مکتوبات سے بھی آپ کے خاندانی بزرگوں کے ذوقِ درس و تدریس کے بارے میں ذی قیمت معلومات موصول ہوئی ہیں (۶) چنانچہ آپ بھی عالمِ شباب میں علوم و معارفِ اسلامی میں مہارت تامہ حاصل کر کے ہمدان میں تعلیم و تدریس میں مشغول ہو گئے کہ یک لخت آپ کی ہدایت باطنی کا وقت آ گیا، اور آپ ملتان جا پہنچے۔

بعض تذکرہ نگاروں نے تو آپ کو بانیٔ سلسلہ سہروردیہ شیخ شہاب الدین ابو حفص سہروردی کا بھانجا اور مرید لکھا ہے لیکن بلا شک و تردید آپ ان کے خلیفۂ خاص شیخ الاسلام بہاؤ الدین زکریا ملتانی کے مرید، داماد اور خلیفہ ہوئے ہیں۔ آپ کے دیوانِ اشعار میں حضرت زکریاؒ کی شان میں متعدد مناقب و قصاید اور ترکیب بند کی صورت میں ایک عمدہ مرثیہ موجود ہے۔ ان میں آپ نے اپنے پیر طریقت سے والہانہ محبت و عقیدت کا اظہار بڑی دلباختگی سے کیا ہے۔ بدلیل مکتوب گرامی ۱۷ سال (۷) اور بہ روایتِ سوانح عمری و مقدمۂ دیوان ۲۵ سال (۸)، شیخ عراقیؒ غوث ملتانیؒ کی خدمت میں ملتان رہے۔

رحلتِ مرشد کے بعد آپ نے عمان، عربستان، مکۂ معظمہ، مدینہ منورہ اور ایشیائے کوچک کے سفر کئے۔ قونیہ میں آپ نے شیخ صدر الدین محمد بن اسحاق قونویؒ کے دروس علم تصوف میں شرکت کی اور "فصوص الحکم" و "فتوحات مکیہ" پڑھ کر عارف ربانی شیخ اکبر ابن عربیؒ کی تعلیمات کا خلاصہ "رسالہ" لمعات "کی شکل میں پیش کیا۔ "سیر العارفین" کی روایت کے مطابق "لمعات" کی تالیف میں شیخ زکریاؒ کی تربیت و تاثیر کو پس پشت نہیں ڈالا جا سکتا۔ چنانچہ مولانا جمالیؒ لکھتے ہیں۔

....... خاوریؒ نے جو "لمعات" کا شارح ہے، اپنی شرح میں لکھا ہے کہ شیخ فخر الدین عراقیؒ نے "لمعات" شیخ صدر الدین قونیوی کی صحبت میں لکھی ہے ....... لیکن اہل نظر اور اصحاب بصیرت سے

یہ پوشیدہ نہیں ہے کہ "لمعات"، فیض کے اس بادل کا ایک قطرہ ہے کہ جو حضرت شیخ الاسلامؒ کے دریائے معرفت سے اٹھ کر ان کی روح میں ٹپکا اور انھوں نے اچھے قصیدے اور عمدہ مدح اس قطبِ وقت (حضرت بہاءالدین زکریاؒ) کے اوصاف میں لکھی ہے جو ان کے دیوان میں مندرج ہے۔ (۹) قونیہ میں قیام کے دوران شیخ عراقیؒ نے مولانا جلال الدین رومیؒ عارف نامی اور شاعر مثنوی کے ساتھ بھی روابط استوار کیے اور ان کی مجالس سماع میں شرکت کرنے کی سعادت حاصل کی۔ (۱۰) شیخ عراقی کو یہ فضیلت اور اولیت حاصل ہے کہ وہ دیارِ روم سے سہروردیانِ ملتان کے ساتھ ارتباط بالخصوص شیخ صدرالدین عارف ملتانی، فرزند زکریاؒ کے ساتھ خط وکتابت کے ذریعے تعلیمات ابن عربیؒ اور مثنوی مولویؒ کی تاثیرات کو برصغیر پاک وہند میں منتقل کرنے کا باعث بنے۔ بقول ڈاکٹر سید حسین نصر:

"کتابِ لمعات...... بیش از ہر کتاب دیگر در معرفی ابن عربیؒ بہ فارسی زبانان تاثیر داشتہ است۔" (۱۱)

حاکمِ روم امیر معین الدین پروانہ نے توقات میں شیخ عراقی کی خاطر خانقاہ بنائی، جہاں آپ شیخ خانقاہ بنے۔ توقات سے پھر آپ دل برداشتہ ہو کر مصر اور شام چلے گئے۔ ان دونوں مقامات پر بھی آپ شیخ الشیوخ کے مرتبہ و منصب پر فائز رہے۔ بالآخر دمشق میں ۶۸۸ھ میں آپ نے وفات پائی اور شیخ اکبر کے پہلو میں جبل الصالحیہ میں مدفون ہوئے۔ مولانا جامیؒ نے دوران سیاحت دونوں کی قبروں کی زیارت کی اور " ھذا بحر العرب و ھذا بحر العجم " کی تختی ملاحظہ کی" (۱۲) یہ مقولہ فی زمانہ آپ کی اہمیت اور عظمت کے لئے کافی ہے۔

شیخ عراقی کی منظوم تصانیف میں دیوانِ غزلیات اور مثنوی عشاقنامہ کو شہرت عام اور بقائے دوام حاصل ہے۔ ان میں آپ نے اپنے جذباتِ عشق و سوز و گداز کا بھرپور انداز میں ذکر کیا ہے۔

## شیخ مشرف الدین مصلح سعدی شیرازیؒ (۱۳)

مولانا شیخ الشیوخ فی عہدہ وقدوۃ المحققین، افصح المتکلمین، مفخر السالکین، مشرف (شرف)

الملّۃ والحق والدین مصلح الاسلام والمسلمین شیخ سعدی شیرازی قدس سرہ (۱۴) نے شیراز میں ولادت پائی۔ ابتدائی تعلیم والد ماجد سے حاصل کی۔ آپ کے خاندانی بزرگ بھی اہل علم و فضل تھے۔ سعدیؒ نے خود کہا ہے۔

ہمہ قبیلۂ من عالمانِ دین بودند
مرا معلم عشق تو شاعری آموخت (۱۵)

والدگرامی نے ان کی تربیت اس طرح کی جس طرح ایک عارف سالک اور پیر اپنے مرید کو تزکیۂ نفس اور تصفیۂ باطن کی منزلیں طے کراتا ہے۔ وہ بات بات پر ان کو ٹوکتے اور غلطیوں پر سرزنش کرتے تھے۔ اس بنا پر شیخ سعدیؒ کو بچپن ہی سے زہد و عبادت کا چسکا پڑ گیا تھا۔ (۱۶) تاہم آپ نے جس نازونعمت سے پرورش پائی۔ اس کی طرف بوستان میں یوں اشارہ کرتے ہیں:

من آنگہ سر تاجور داشتم    کہ سر برکنار پدر داشتم
اگر بر وجودم نشستی مگس    پریشان شدی خاطرِ چند کس (۱۷)

لیکن آپ کے والد بزرگوار بچپن میں ہی فوت ہو گئے " کہ در طفلی از سر برفتم پدر " میں اس کا محکم ثبوت موجود ہے لیکن والدہ ماجدہ آپ کے دورِ جوانی تک بقیدِ حیات رہیں کہ آپ نے گلستان کی ایک حکایت میں اس طرح لکھا ہے: " ایک دفعہ میں جوانی کی جہالت کے سبب اپنی ماں کے ساتھ گستاخی سے بولا۔ وہ دل آزردہ ہو کر ایک کونے میں بیٹھ گئی اور رو کر کہنے لگی: " کیا تو اپنے بچپن کو بھول گیا ہے جو یوں سختی کرنے پر اتر آیا ہے۔" (۱۸)

شیراز میں تحصیل علم کے بعد مزید تعلیم کے حصول کے لئے شیخ سعدیؒ نے بغداد کا رُخ کیا اور وظیفہ خوار طالب علم کی حیثیت سے مدرسۂ نظامیہ میں علامہ جمال الدین عبدالرحمٰن ابن جوزیؒ سے علوم دینیہ تفسیر و حدیث پڑھے۔ تذکرۃ الشعراءِ دولت شاہ کی روایت کے بموجب سعدیؒ نے غوث اعظم جیلانیؒ کے ہاتھ پر بیعت کی کہ لکھا ہے:

" مرید شیخ الشیوخ عارف المعارف عبدالقادر گیلانی است قدس اللہ سرہ العزیز در صحبت شیخ عبدالقادرؒ عزیمت حج نمودہ۔" (۱۹)

مگر یہ روایت تاریخی اعتبار سے درست نہیں ہے کیونکہ حضرت غوث اعظمؒ سعدیؒ کی ولادت سے قبل ۵۶۱ھ میں وصال فرما چکے تھے۔ البتہ شیخ سعدیؒ نے شیخ الشیوخ حضرت شہاب الدین عمر سہروردی سے کسب فیض کیا۔ تصوف و سلوک کی تعلیم ان سے حاصل کی (۲۰) اور ظاہراً سفر و حضر میں کچھ عرصہ ان کی خدمت و صحبت میں رہے کہ ایک مرتبہ دوران سفر میں شیخ سہروردیؒ نے حضرت سعدیؒ کو دل سوزی و ہمدردی کے لہجہ میں نصیحتیں بھی کیں۔ چنانچہ خود سعدیؒ نے بوستان میں یوں اظہار خیال کیا ہے:

مرا شیخ دانای مرشد شہابؒ　　　　دو اندرز فرمود بر روی آب

یکی آنکہ در جمع بدبین مباش　　　　دوم آنکہ بر نفس خود بین مباش (۲۱)

استاد بدیع الزمان فروزانفر نے "سعدیؒ و سہروردیؒ" کے عنوان سے فارسی میں ایک مدلل اور محققانہ مضمون لکھ کر پیر و مرید کے ارتباط اور ان کی فکری و معنوی ہم آہنگی کو بھی بطریق احسن ثابت کیا ہے۔ (۲۲)

مراحل علوم و سلوک طے کرنے کے بعد شیخ سعدیؒ نے سیر و سیاحت اور نسخہ کائنات کے مطالعے کا آغاز کیا۔ گلستان و بوستان کی حکایات کے مطابق آپ نے خراسان، ترکستان، تاتار، بلخ، کاشغر، عراق عجم، آذربائیجان، عراق عرب، شام، دمشق، فلسطین، ایشیائے کوچک، اصفہان، کوفہ، بصرہ، واسط، بعلبک، طرابلس، حجاز، اسکندریہ، مصر، صنعا، یمن وغیرہ کے طولانی سفر کیے۔ (۲۳) دولت شاہ نے لکھا ہے:

"چہاردہ نوبت حج کردہ، بیشتر پیادہ۔" (۲۴)

اکثر تذکرہ نگار لکھتے ہیں کہ آپ نے چودہ حج پاپیادہ کیے۔ پھر مدتوں کی سیاحی اور صحرانوردی کے دوران بیش بہا تجربات زندگی حاصل کر کے شیخ سعدیؒ ۶۵۴ھ/۱۲۵۶ء میں حب وطن کے تحت واپس شیراز پہنچے۔ ان تجربات اور وسیع مشاہدات کا نچوڑ آپ نے ۶۵۵ھ اور ۶۵۶ھ میں یکے بعد دیگرے بوستان اور گلستان میں منعکس کیا۔

نفحات الانس، سفینۃ الاولیاء اور حیات سعدیؒ میں مرقوم ہے کہ شیخ سعدیؒ، شیخ ابوعبداللہ محمد بن خفیف شیرازیؒ (م ۳۷۱ھ/۹۸۱ء) کے بقعہ کے مجاور تھے۔ (۲۵) حیات سعدیؒ

میں یہ بھی منقول ہے کہ خواجہ علاء الدین صاحب دیوان نے شیخ سعدیؒ کی خاطر شیراز سے باہر شمال مغرب کی جانب ایک عالیشان خانقاہ بنوائی۔ پھر سعدیؒ نے اپنی عمر کا آخری حصہ وہیں عزلت اور گوشہ نشینی میں گزار دیا۔ (۲۶) انجام کار ۶۹۱ھ میں رحلت فرمائی اور اسی خانقاہ میں دفن کئے گئے۔ آجکل وہ جگہ سعدیہ کے نام سے مشہور ہے اور زیارت گاہِ خاص و عام ہے۔

مولانا جامی نے لکھا ہے کہ " شیخ سعدیؒ عالم فاضل صوفیوں میں سے تھے اور علوم و آداب سے بہرۂ کامل رکھتے تھے۔" (۲۷) چنانچہ آپ کو علمِ لغت، صرف ونحو، منطق، سیاستِ مدن، حقایق و معارف دینی، اور علوم و فنونِ عربی و فارسی میں مہارتِ تامہ حاصل تھی۔ آپ کی جملہ تصانیف اس بات کی شاہد عادل ہیں اور آپ کی تصانیف نظم و نثر پر محیط ہیں۔ سعدی کی شہرت اس کی زندگی میں ہی اقصائے عالم میں پھیل گئی تھی۔ خود گلستان کے دیباچے میں لکھتے ہیں:۔

" ذکر جمیل سعدی کہ در افواہ عوام افتادہ است وصیتِ سخنش در بسیط زمین رفتہ۔" (۲۸)

یعنی سعدی کا ذکر جمیل زبانِ زد عام ہے اور ساری دنیا میں اس کے کلام کی دھوم ہے۔ معاصر شعراء و ادبا کے علاوہ معاصر سلاطین و حکام کے ہاں بھی شیخ کا مقام و مرتبہ بڑا بلند و بالا رہا ہے۔
شیخ سعدیؒ بلا مبالغہ ایک متنوع شخصیت کے مالک تھے۔ بقول شبلی ان کی ذات میں مختلف حیثیتیں جمع ہو گئی تھیں۔ وہ شاعر تھے، صوفی تھے، فقیہ تھے، واعظ تھے، حسن پرست تھے، رند تھے، اور شوخ طبع تھے، اس لئے انھوں نے تماشا گاہِ عالم کو ہر ہر پہلو سے دیکھا اور دنیا کو ہر ہر رنگ سے پرکھا۔

## اقدارِ مشترک و متناقض عراقیؒ و سعدیؒ،

اب ہم ہر دو شخصیتِ بزرگوار کی اقدارِ مشترک اور باہمی مشابہت پر روشنی ڈالتے ہیں۔

۱۔ ہمارے دونوں شیخ خاندانی اعتبار سے عالم فاضل گھرانوں کے چشم و چراغ ہیں۔
۲۔ حضرتِ عراقی نے ہمدان میں مروّجہ علوم معقول و منقول میں مہارت حاصل کی اور چاشنی عشق و عرفان کی نسبت سے ملتان جا پہنچے۔ مگر شیخ سعدیؒ نے اپنے جنم بوم شیراز میں ابتدائی تعلیم حاصل کی اور مزید تحصیلات کے لئے اس زمانہ کے مرکزِ علم و حکمت بغداد چلے گئے۔

۳۔ حضرت عراقیؒ نے شیخ الاسلام زکریا سہروردیؒ اور شیخ صدرالدین قونیویؒ کے حوزہ ہائے علمی و عرفانی میں رہ کر باطنی تربیت پائی اور شیخ سعدیؒ نے علامہ ابن الجوزیؒ اور شیخ الشیوخ سہروردیؒ جیسے علماء و مشائخ نامدار کی صحبت سے اکتسابِ فیض کیا۔

۴۔ حضرت عراقیؒ ملتان میں وفاتِ مرشد کے بعد عمان، مکہ، مدینہ، دمشق اور دیارِ روم گئے۔ توقات میں امیر معین الدین پروانہ کی بدولت شیخ خانقاہ بنے۔ دیگر مقامات پر خواجہ شمس الدین صاحبدیوان، سلطانِ مصر اور فرمانروائے دمشق نے آپ کے اعزاز و اکرام کو ملحوظ خاطر رکھا شیخ سعدیؒ نے بغداد میں علمی و عرفانی مراحل طے کر کے تجربات زندگی حاصل کرنے کے لئے ایشیا اور افریقہ کے اکثر ملکوں کے سفر کئے اور شمس الدین صاحبدیوان، علاءالدین صاحبدیوان اور اتابکانِ سلغری سے آپ کے دوستانہ مراسم رہے۔ خواجہ علاءالدین نے شیراز میں آپ کے لئے خانقاہ تیار کرائی، جہاں آپ تاحینِ حیات مشغول عبادت اور مصروف عمل رہے۔

۵۔ حضرت عراقیؒ نے درس فصوص کے بعد شیخ اکبرؒ کی باطنی تعلیمات کا خلاصہ، شیخ احمد غزالیؒ کے رسالہ "سوانح" کی طرز و روشِ نگارش پر "لمعات" کے نام سے فارسی میں تحریر کیا۔ شیخ سعدیؒ نے سیاحتِ عالم کے بعد سفر کے تجربات کا نچوڑ گلستان میں مقامہ نگاری کے اسلوب میں پیش کیا۔

۶۔ دکتر ذبیح اللہ صفا نے حضرت عراقیؒ کے رسالہ "لمعات" کو کتب درسی عرفانی تصوف میں شمار کیا ہے۔ لکھتے ہیں، کتابہای فصوص الحکم و فتوحات یکیہ و فکوک و لمعات و قصائد ابن فارض و شرح ہای آنہا از قرن ہفتم ببعد در شمار کتابہای درسی عرفانی در آمدند و ہنوز ہم ہمین حال را دارند" (۳۰) شیخ سعدی کی گلستان اور بوستان بھی زمانہ تالیف سے لے کر آج تک جہانِ شرق بالخصوص ایران، افغانستان، ترکستان اور برصغیر پاکستان و ہند کے نصاباتِ درس نظامیہ کا لازمی جزو ہیں۔ (۳۱)

۷۔ لمعاتِ عراقیؒ کے مطالب و مفاہیم کو سمجھنے کے لئے مختلف ادوار میں مشائخ، صوفیہ، علماء اور فضلاء نے متعدد شروح اور حواشی ضبطِ تحریر کئے ہیں۔ (۳۲) گلستانِ سعدیؒ کی تقلید

اور پیروی میں بھی متعدد کتب اخلاق تالیف کی گئیں۔ جن میں سے بہارستان جامی، خارستان خوانی اور پریشان قاآنی کے نام خاص طور پر قابل ذکر ہیں۔ (۳۳) اور گلستان کی شرحوں فرہنگوں اور ترجموں کی بھی کمی نہیں ہے۔ (۳۴)

۸۔ حضرت عراقیؒ کی عاشقانہ مثنوی " عشاقنامہ یا دہ نامہ " عشق و معرفت کے مضامین میں اپنی مثال آپ ہے۔ شاعر متصوف اور عاشق صادق نے اس میں غزل کو سمو کر مثنوی گوئی کو ایک نیا رنگ عطا کر دیا ہے۔ بعد میں اس نہج پر کئی مثنویاں لکھی گئیں۔ (۳۵) شیخ سعدیؒ کی اخلاقی مثنوی " بوستان یا سعدی نامہ " بھی اپنی طرز کی ایک انوکھی اور یکتا مثنوی ہے۔ جس کا جواب باوجود کوشش بسیار کے آج تک معرض وجود میں نہیں آ سکا۔

۹۔ حضرت عراقیؒ کی بعض غزلیات بھی دوسرے صوفی شعراء کے توسط سے مورد تقلید قرار پائیں اور سماع کے لئے بڑی سازگار ثابت ہوئیں لیکن شیخ سعدیؒ کو تو خواجہ حافظ جیسے پیغمبر غزل اور سلطانِ غزل نے " استادِ غزل سعدی است " کہہ کر خراج عقیدت پیش کیا ہے اور بلاشبہ آپ کی غزل کے مقلد کثیر التعداد میں ہیں۔

۱۰۔ حضرت عراقی نے قصائد میں عام شعراء کی روش سے ہٹ کر خانہ کعبہ، حضرت رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وسلم اور مشائخ کی مدح سرائی کی جبکہ شیخ سعدیؒ نے اپنے قصائد میں بالعموم حکمائے وقت اور شہزادگان کو پند و نصائح سے نوازنے کا طریقہ اختیار کیا۔

۱۱۔ ہر دو بزرگ فکر جمال پرستی کے قائل تھے۔ یہ بات مسلم الثبوت ہے کہ عراقیؒ اسی عقیدے پر شدت سے عمل پیرا تھے نسبت بہ شیخ سعدیؒ۔

۱۲۔ حضرت عراقیؒ و شیخ سعدیؒ ایام عمرؒ کے حساب سے ساتویں صدی ہجری کے آغاز میں پیدا ہوئے، دونوں نے صدی کے آخری سالوں میں وفات پائی اور دونوں جہاں گرد سہروردی مشائخ میں سے تھے مگر دونوں کی ملاقات کا کوئی ثبوت اور دلیل ہمارے پاس موجود نہیں ہے۔

البتہ دونوں بزرگوار ہستیوں کے کلام میں جو رابطۂ فکری پایا جاتا ہے۔ اب اس کو قارئین کی خدمت میں پیش کیا جائے گا۔

## ارتباطِ فکری وشعری عراقیؒ وسعدیؒ

حضرت عراقیؒ اور شیخ سعدیؒ بلا تردید ایک ہی دور کے دو نمائندہ فارسی سخنور اور شاعر دلپذیر ہیں۔ انہوں نے غزل، قصیدہ، ترجیع بند، ترکیب بند، قطعہ اور رباعی وغیرہ اصناف سخن میں طبع آزمائی کی ہے اور دونوں نے غزل گوئی میں زیادہ نام کمایا ہے۔ جدید ایرانی مورخین اور محققین میں سے دکتر ذبیح اللہ صفا، دکتر عبدالحسین زرین کوب اور علی دشتی نے اپنے آثار میں دونوں کا ذکر بجا کیا ہے۔

دکتر صفا نے "تاریخ ادبیات در ایران" میں ساتویں آٹھویں صدی ہجری کے دوران غزل کی عمومی بحث میں حضرت عراقیؒ کو عارفانہ غزل کا علمبردار اور شیخ سعدی کو عاشقانہ غزل کا سرخیل قرار دیا ہے۔ (۳۷)

دکتر زرین کوب نے اپنی تالیف "شعرِ بی دروغ، شعرِ بی نقاب" میں غزل، ترکیب اور ترجیع بند کے ضمن میں عراقیؒ و سعدیؒ کو ایک صف میں اس طرح کھڑا کیا ہے:

"غزل ہم در فارسی نام سعدیؒ، عراقیؒ، مولویؒ و حافظؒ را بیاد میآورد کہ کلامشان اوجِ شعر فارسی است۔ چنانکہ در ترکیب و ترجیع ہم نام جمال الدین عبدالرزاق عراقی، خاقانی، سعدی و ہاتف درخور ذکر است۔" (۳۸)

دکتر زرین کوب نے معنی و مقصود کے زیر عنوان "شعر عطارؒ و عراقیؒ" کو حکمت و عرفانِ صوفیہ کے ساتھ آشنائی کا لازمہ قرار دیا ہے۔" (۳۹)

علی دشتی نے "سیری در دیوان شمس" میں بھی غزلِ عراقیؒ و سعدیؒ کو زبان کی روانی اور سادگی کے اعتبار سے ایک دوسرے کے نزدیک بتایا ہے۔ (۴۰) اور "قلمرو سعدیؒ" میں تو اس نے ان دونوں کے کلام کا تفصیلی جائزہ لیا ہے۔ ہم یہاں اس مبحث میں سے تقابلی موازنہ کے چند نمونے درج کر کے تاثیر و تاثر کا ایک خاکہ پیش کریں گے۔ بقول علی دشتی،

"عراقیؒ از ممتاز ترین غزل سرایانِ عصر سعدی است و بہ سادگی و طلاقت موصوف، امّا سادگی زبان او با سادگیِ شیوۂ سعدیؒ تفاوت دارد۔ فرط سادگی

شیوهٔ عراقی گاہی آنرا عادی و عاری از تشخص می کند و گاہی از سعدیؒ گرمتر میشود." (۴۱)

پھر دشتی نے لکھا ہے کہ عراقیؒ، سعدیؒ، کے بہترین معاصر شعراء میں سے ایک ہے کہ مشرب تصوف نے اس کو سنائی و عطار کے قریب کر دیا ہے اور سہولتِ بیان نے سعدیؒ کے نزدیک، لیکن نہ تو اس کے فکر کی گہرائی اور معانی کی بلندی سنائی و عطار کے برابر ہے اور نہ کلام کی سادگی اور روانی سعدیؒ کے ہم پلہ۔ عراقیؒ کی سادگی اکثر اوقات اس کے اشعار کو نثر اور زبان محاورہ کے قریب تر کر دیتی ہے۔ (۴۲) جب کہ سعدیؒ کے کلام کی پختگی، عمدگی اور مہارت اس کو بلند تر مقام پر فائز رکھتی ہے۔

عراقی کہتا ہے؛

| | |
|---|---|
| مُہر مہر دلبری بر جان ماست | جان ما در حضرت جانان ماست |
| پیش او از دردمی نالم ولیک | درد آن دلدار ما درمان ماست (۴۳) |

اسی مضمونِ عراقیؒ کو سعدیؒ اس طرح بیان کرتا ہے؛

| | |
|---|---|
| ترکِ دنیا و تماشا دتنعم گفتیم | مہر مُہر یست کہ چوں نقش حجری نرود |

○

| | |
|---|---|
| دردِ عشق از تندرستی خوشترست | گرچہ غیر از صبر درمانیش نیست (۴۴) |

دوسری جگہ عراقیؒ، کہتا ہے؛

| | |
|---|---|
| باز در دامِ بلا افتادہ ام | باز در چنگِ عنا افتادہ ام (۴۵) |

سعدیؒ اس طرح کہتا ہے؛

| | |
|---|---|
| سلسلۂ موی دوست، حلقۂ دام بلاست | ہر کہ درین حلقہ نیست فارغ ازیں ماجراست (۴۶) |

عراقیؒ؛

| | |
|---|---|
| شاد کن جانِ من، کہ غمگینست | رحم کن بر دلم، کہ مسکینست |
| بی رخت دینِ من ہمہ کفرست | با رخت کفرِ من ہمہ دینست (۴۷) |

سعدیؒ:۔

بخت جواں دارد آنکہ باتو قرینست　　　پیر نگردد کہ در بہشت برینست

دیگر از آن جانبم نماز نباشد　　　گر تو اشارت کنی کہ قبلہ چنینست

○

چہ نماز باشد آنرا، کہ تو در خیال باشی؟　　　تو صنم نمی گذاری، کہ مرا نماز باشد (۴۸)

شیخ سعدیؒ کی زبان سادگی کے ساتھ ساتھ استعارہ اور مجاز سے اس طرح مزین ہوتی ہے جو قاری کے ذہن سے لگاؤ رکھے۔ یہی بات آپ کے کلام کی رعنائی اور تاثیر کا موجب بنتی ہے۔

البتہ حضرت عراقیؒ کی غزلیات ہمیشہ اس طرح کی نہیں ہیں۔ بسا اوقات آپ نے بڑی بڑی اعلیٰ غزلیں کہی ہیں۔ یا بعض غزلوں کے کئی اشعار بیحد فصیح و بلیغ ہیں۔ خاص طور پر جب چاشنیٔ عرفاں بھی ہمراہ ہو۔ مثلاً

عشق شوری در نہاد ما نہاد　　　جانِ ما در بوتۂ سودا نہاد

○

نخستین بادہ کاندر جام کردند　　　ز چشمِ مست ساقی وام کردند

○

کار ما بنگر چہ خام افتاد باز　　　کار با پیک و پیام افتاد باز

○

در حسن رُخِ خوباں پیدا ہمہ او دیدم　　　در چشم نکورویان زیبا ہمہ او دیدم (۴۹)

ایک اور ہم وزن و ہم آہنگ غزل کا شعر پیشِ خدمت ہے۔

عراقیؒ:۔

مشو مشو ز منِ خستہ دل جدا ای دوست

مکن، مکن، بکف اندہم رہا ای دوست (۵۰)

○

سعدیؒ ؛

زحد گذشت جدائی میانِ ما ای دوست

بیا بیا که غلامِ توام بیا ای دوست

ذیل میں سعدی کی غزل کا مطلع بعینہٖ عراقیؒ کی غزل کے مقطع میں نظر آتا ہے :

مطلع غزل سعدیؒ ؛

شب فراق که داند که تا سحر چندست؟ مگر کسی که بزندانِ عشق دربندست (۵۲)

مقطع غزل عراقیؒ ؛

کسیکه ہمچو عراقی اسیر عشق تو نیست شب فراق چه داند که تا سحر چندست؟ (۵۳)

اب سعدیؒ اور عراقیؒ کی ایک ایک ایسی ہم رنگ غزل ملاحظہ ہو جہاں دونوں نے ایک ہی شعر کو درمیان میں سمویا اور دہرایا ہے. یہ تاثیر و تاثر کی بہترین مثال ہے :

مطلع از سعدیؒ و شعر مشترک ؛

خوشتر از دورانِ عشق ایام نیست بامدادِ عاشقان را شام نیست

ہر کسی را نام معشوقی که ہست میبرد، معشوق ما را نام نیست (۵۴)

مطلع از عراقیؒ و بیتِ مشترک ؛

عشق سیمرغیست کو را نام نیست در دو عالم زو نشان و نام نیست

ہر کسی را نام معشوقی که ہست میبرد، معشوق ما را نام نیست (۵۵)

دکتر پرویز ناتل خانلری نے سخنورانِ نامی کی مشترکہ خصوصیاتِ ذوقی و ہنری اور ایک دوسرے کے استقبال کو ملحوظ رکھتے ہوئے عراقیؒ، سعدیؒ اور حافظ کی درج ذیل غزلیات بطور نمونہ نقل کی گئی ہیں ؛

عراقیؒ ؛

به یک گره که دو چشمت بر ابروان انداخت

ہزار فتنه و آشوب در جہان انداخت

(۵۶)

○

سعدیؒ:

چہ فتنہ بود کہ حسنِ تو در جہان انداخت

کہ یک دم از تو نظر بر نمی توان انداخت (۵۷)

حافظؒ:

خمی کہ ابروی شوخ تو در کمان انداخت

بہ قصد خونِ من زار ناتوان انداخت (۵۸)

بحث بالا میں علی دشتی نے تقریباً ہر جگہ شیخ سعدیؒ کی عظمت، استادی اور برتری کو ثابت کیا ہے لیکن بگمانِ راقم الحروف حضرت عراقیؒ کے جذبۂ عشق، سوز و گداز، درد و تڑپ، ذوق و شوق اور دلگرمی و سرگرمی کا بھی جواب نہیں ہے۔ یوں تو عراقی کی تمام تصانیف فقر و تصوف اور عشق و عرفان کی روح سے سرشار ہیں مگر غزل میں آپ کے شور انگیز اور پرجوش بیان سے ایک خاص سرور حاصل ہوتا ہے۔ سعید نفیسی کہتے ہیں کہ "فارسی زبان میں انہیں کوئی ایسا شاعر نظر نہیں آتا جو بیانِ عشق میں اس حد تک دلیر، بیباک، بے پروا اور بلند پرواز ہو۔ حتیٰ کہ دوسری زبانوں کے ادب میں بھی بیانِ عشق میں ایسی بلند پردازی دیکھنے میں نہیں آئی۔ عراقی کی شور انگیز عارفانہ اور عاشقانہ غزلیں انہیں فارسی زبان کا اعلیٰ پایہ کا شاعر قرار دیتی ہیں۔ ان میں بڑی شیرینی روانی اور طرب انگیزی ہے۔" (۵۹)۔

ادھر سعدیؒ کے کمالات بھی معمولی درجہ کے نہیں ہیں۔ انہوں نے غزل کو علیحدہ صنف کی حیثیت دے کر فارسی ادب میں ایسا مقام حاصل کر لیا جو ہر شاعر کے لئے قابل رشک ہے۔ آپ نے اپنی سحر نگاری سے غزل کو مقبول عام بنایا۔ آپ کی غزل کا انداز سادہ اور غنائی ہے جسے پڑھتے ہوئے محبوب کا نہایت ہی دلفریب نقشہ نگاہوں کے سامنے ابھر آتا ہے۔ سعدیؒ کے شوق و آرزو کا بیان قاری کو یقین دلاتا ہے کہ ان کا دل سوزِ عشق کی وجہ سے آتشکدہ بن چکا تھا:

آتشکدہ است باطنِ سعدیؒ زسوزِ عشق     سوزی کہ در دل است در الفاظ بنگرید (۶۰)

بعد کے شعراء نے شیخ سعدیؒ کی غزل کو ہمیشہ اپنے سامنے نمونے کے طور پر رکھا۔ فارسی اور اردو غزل میں آج بھی سعدیؒ کا انداز رائج ہے۔

# مآخذ و مراجع


۱۔ شیخ عراقیؒ کے شرح احوال و آثار و افکارِ عرفانی کے لیے ملاحظہ کیجئے،

۱۔ تاریخ گزیدہ، حمداللہ مستوفی، بتصحیح دکتر عبدالحسین نوائی، موسسہ انتشارات امیر کبیر تہران ۱۳۳۹ش، ص ۷۲۸۔

۲۔ عشاقنامہ شیخ فخرالدین عراقیؒ مع سوانح عمری، تصحیح آربری، بمبئی ۱۳۵۷ھ۔

۳۔ مقدمہ دیوان عراقی و دیباچہ سعید نفیسی در کلیات شیخ عراقیؒ، چاپ چہارم از انتشارات کتابخانۂ سنائی، تہران ۱۳۳۸ش۔

۴۔ لطائف اشرفی، ملفوظات سید اشرف جہانگیر سمنانیؒ، مولانا نظام الدین غریب یمنیؒ، مطبوعہ ہند ۱۸۹۹ء، ۲/۳۶۴ - ۳۶۶۔

۵۔ نفحات الانس جامی، بہ تصحیح مہدی توحیدی پور، تہران ۱۳۳۶ش، ص ۶۰۱ - ۶۰۵

۶۔ مجمل فصیحی، بتصحیح محمود فرخ، کتاب فروشی باستان مشہد، ۲/۳۵۸۔

۷۔ ہفت اقلیم، امین احمد رازی، با تصحیح جواد فاضل، تہران ۲/۵۳۴ - ۵۳۹۔

۸۔ سیر العارفین جمالی، مترجم اردو محمد ایوب قادری، مرکزی اردو بورڈ، لاہور، بار اوّل ۱۹۷۶ء ص ۱۵۰ - ۱۵۳۔

۹۔ تذکرۃ الشعراء دولت شاہ سمرقندی، بتحقیق و تصحیح محمد عباسی، تہران ص ۲۳۸ - ۲۴۰۔

۱۰۔ مجالس العشاق، کمال الدین حسین گازرگاہی، طبع نولکشور لکھنؤ، ص ۱۱۹ - ۱۲۳۔

۱۱۔ سفینۃ الاولیاء، داراشکوہ، نولکشور، کانپور ۱۸۸۴ء، ص ۱۱۵۔

۱۲۔ مرقوم پنجم کتاب سلّم السموات، تالیف شیخ ابوالقاسم انصاری کازرونی، باہتمام دکتر یحییٰ قریب تہران، ۱۳۴۰ش، ص ۲۰ - ۲۱۔

۱۳۔ تذکرہ میخانہ، تالیف ملا عبدالنبی فخرالزمانی قزوینی، باہتمام احمد گلچین معانی، تہران ۱۳۴۰ش ص ۲۷ - ۵۶۔

۱۴۔ طرایق الحقایق، تالیف معصوم علی شاہ شیرازی، باہتمام دکتر جعفر محجوب، کتاب فروشی بارانی، تہران ۲/۲۵۸۔
۱۵۔ ریاض العارفین، رضا قلی خاں ہدایت، بکوشش مہر علی گرگانی، کتاب فروشی محمودی تہران ۱۳۴۴ش، ص ۱۶۳۔ ۱۶۶۔
۱۶۔ قصر عارفاں، مولوی احمد علی چشتی خیرآبادی (قلمی) لائبریری دانشگاہ پنجاب لاہور، شمارہ ۶۷، ترجمہ اُردو از اقبال احمد فاروقی، مکتبہ نبویہ لاہور۔ ۱۹۸۸ء، ص ۱۸۸۔ ۱۹۳
۱۷۔ ریحانۃ الادب، محمد علی مدرس تبریزی، چاپ دوم تبریز، ۴/۱۱۷۔
۱۸۔ بزم صوفیہ، سید صباح الدین عبدالرحمٰن، لاہور ۱۹۸۸ء، ص ۱۵۳۔ ۱۷۰۔
۱۹۔ تذکرہ حضرت بہاءالدین زکریا ملتانی، از مولانا نور احمد خاں فریدی، ناشر قصر الادب نور محل ضلع ملتان ۱۹۵۴ء، ص ۱۵۸۔ ۱۶۲۔
۲۰۔ تذکرہ حضرت صدر الدین عارفؒ، از مولانا نور احمد خاں فریدی، قصر الادب جگووالہ، ضلع ملتان، ۱۹۵۷ء، ۱/۸۶۔ ۱۵۱۔
۲۱۔ بزرگان و سخن سرایان ہمدان، دکتر مہدی درخشاں، تہران ۱۳۴۱ش، ص ۶۷۔ ۸۲۔
۲۲۔ از سعدی تا جامی، تالیف ادوارد براؤن، ترجمہ فارسی بقلم علی اصغر حکمت، چاپ دوم ابن سینا تہران، ۱۹۶۰ء/۱۳۳۹ش، ص ۱۷۰۔ ۱۸۱۔
۲۳۔ گنج سخن، دکتر ذبیح اللہ صفا، انتشارات ابن سینا تہران، ۲/۱۷۵۔ ۱۸۳۔
۲۴۔ تاریخ ادبیات ایران، دکتر رضا زادہ شفق، انتشارات دانشگاہ پہلوی شیراز ۱۳۵۲ش ص ۴۱۴۔ ۴۱۷۔
۲۵۔ تاریخ ادبیات در ایران، دکتر ذبیح اللہ صفا، انتشارات دانشگاہ تہران ۱۳۵۱ش، جلد سوم، ۱/۵۶۷۔ ۵۸۴۔
۲۶۔ مقام شیخ فخر الدین ابراہیم عراقیؒ در تصوف اسلامی، پایان نامۂ دکتری ادبیات فارسی، محمد اختر چیمہ، دانشگاہ تہران سال ۵۳۔۱۳۵۲ش (غیر مطبوعہ)
۲۷۔ مختصری در شرح احوال و آثار و عقاید شیخ فخر الدین عراقیؒ، محمد اختر چیمہ، مجلہ دانش کدہ ادبیات

وعلوم انسانی دانشگاہ فردوسی مشہد، سال ۱۲، شمارہ ۲، ۱۳۵۵ش، ص ۳۴۴۔۳۶۲۔

۲۔ عشاقنامہ عراقیؒ مع سوانح عمری، ص ۴؛ کلیات عراقیؒ، مقدمہ دیوان، ص ۴۷۔

۳۔ کلیاتِ عراقیؒ، ص ۶۷۔

۴۔ کلیاتِ عراقیؒ، ص ۷۸۔

۵۔ عشاقنامہ عراقیؒ مع سوانح عمری، ص ۵؛ کلیات عراقیؒ، مقدمہ دیوان، ص ۴۸۔

منشآت و مکاتیب عراقیؒ، کتابخانہ ملی موزہ ایران باستان تہران، قلمی مجموعہ جدید، شمارہ ۴، نسخہ عکسی متعلق بہ راقم الحروف، محمد اختر چیمہ؛ مجلہ رشد آموزش ادب فارسی، سال دوم شمارہ ۱، بہار ۱۳۶۵ش، ص ۱۳۔۱۴ و شمارہ ۲ تابستان ۱۳۶۵ش، ص ۲۸۔۳۳۔ آپ کے یہ خطوط بانو دکتر نسرینِ محتشم کے اہتمام سے شائع ہو چکے ہیں۔

۷۔ منشآت و مکاتیب عراقیؒ۔

۸۔ عشاقنامہ عراقیؒ مع سوانح عمری، ص ۱۱؛ کلیاتِ عراقیؒ مقدمہ دیوان، ص ۵۲؛ اور ملاحظہ کیجئے۔ نفحات الانس جامی، ص ۶۰۲؛ لطایف اشرفی، ص ۳۶۵۔

۹۔ سیر العارفین، نسخہ خطی کتابخانہ دانشگاہ پنجاب لاہور، شمارہ ۱/۲۸، ص ۱۵؛ سیر العارفین، اردو ترجمہ ص ۱۵۲۔۱۵۳۔

۱۰۔ مناقب العارفین افلاکی، باتصیحات تحسین تازیجی، انقرہ، ۱/ ۳۹۹۔

۱۱۔ سہ حکیم مسلمان، دکتر سید حسین نصر، ترجمہ احمد آرام، تبریز، ص ۱۵۹۔۱۶۰؛ مثنوی معنوی مولوی باترجمہ اردو قاضی سجاد حسین، پیش گفتار دکتر وحید قریشی، انتشارات اسلامی لاہور ۱۹۷۸ء، دفتر اوّل ص ۸۔۹۔

۱۲۔ سیر العارفین، نسخہ خطی مخطوطات شیرانی دانشگاہ پنجاب لاہور، شمارہ ۳۸۲۲/۷۸۹، ص ۱۰؛ سیر العارفین، اردو ترجمہ، ص ۱۵۳۔

۱۳۔ شیخ سعدیؒ کے حالاتِ زندگی، فکر و فن، اور ادبی خدمات کے لئے ملاحظہ کیجئے:

۱۔ تاریخ گزیدہ، ص ۷۴۳۔

۲۔ نفحات الانس جامی، ص ۶۰۰۔۶۰۱۔

۳۔ مجمل فصیحی خوانی، ۲/ ۳۶۵۔
۴۔ تذکرہ دولت شاہ سمرقندی، ص ۲۲۳ ۔ ۲۳۲۔
۵۔ ہفت اقلیم۔ ۱/ ۱۹۶ ۔ ۲۰۳۔
۶۔ مجالس العشاق، ص ۱۲۳ ۔ ۱۲۶۔
۷۔ سفینۃ الاولیاء، ص ۱۸۱۔ ۱۸۲۔
۸۔ آتشکدۂ آذر، تالیف لطف علی بیگ آذر بیگدلی، باہتمام سید جعفر شہیدی، انتشارات موسسہ نشر کتاب تہران ۱۳۳۷ش، ص ۲۷۵۔ ۲۹۳۔
۹۔ مرقوم پنجم کتاب سلم السموات، ص ۱۷۔
۱۰۔ تذکرۃ العارفین، ص ۱۳۳۔ ۱۴۶۔
۱۱۔ شعر العجم، مولانا شبلی نعمانی، کتب خانہ انجمن حمایت اسلام براندرتھ روڈ، لاہور، ۲/ ۲۹۔ ۱۰۹۔
۱۲۔ تاریخ ادبی ایران ــــ از سنائی تا سعدی، کتاب دوم از مجلد دوم، اثر ادوارد براؤن، ترجمہ فارسی از غلام حسین صدری افشار، انتشارات مروارید تہران، چاپ اول ۱۳۵۱ش ص ۲۰۹۔ ۲۲۱۔
۱۳۔ گنج سخن، ۲/ ۱۸۴۔ ۲۰۰۔
۱۴۔ گنجینۂ سخن، تالیف دکتر ذبیح اللہ صفا، انتشارات امیر کبیر تہران، چاپ چہارم ۱۳۶۳ش ۴/ ۹۲۔ ۱۱۳۔
۱۵۔ باکاروان حلہ، دکتر عبد الحسین زرین کوب، تہران ۱۳۴۷ش، ص ۲۲۹ ۔ ۲۵۲۔
۱۶۔ از گلستان عجم، اردو ترجمہ باکاروان حلہ، مرکز تحقیقات فارسی ایران و پاکستان اسلام آباد ۱۹۸۵ء، ص ۲۷۷ ۔ ۳۰۵۔
۱۷۔ تاریخ مفصل ایران از استیلای مغول تا اعلانِ مشروطیت، عباس اقبال آشتیانی، تہران ۱۳۱۲ش، ۱/ ۵۳۹ ۔ ۵۴۴۔
۱۸۔ تاریخ ادبیات ایران، دکتر رضا زادہ شفق، ص ۴۱۸۔ ۴۳۸۔

۱۹۔ ادب نامہ ایران، مرزا مقبول بیگ بدخشانی، یونیورسٹی بک ایجنسی لاہور، باردوم، ص ص ۴۳۶ - ۴۵۴۔

۲۰۔ تاریخ ادبیات در ایران، دکتر صفا، جلد سوم، ۱/۵۸۴ - ۶۲۲۔

۲۱۔ حیات سعدیؒ، از خواجہ الطاف حسین حالی پانی پتیؒ بفرمائش ملک چنن الدین، ملک تاج الدین تاجر کتب قومی کشمیری بازار لاہور؛ اور حسبِ فرمائش ایم فرمان علی اینڈ سنز بک سیلرز موری دروازہ لاہور۔

۲۲۔ قلمروِ سعدی، تالیف علی دشتی، کتابخانہ ابن سینا تہران ۱۳۳۹ ش

۲۳۔ سعدی نامہ، طبع وزارتِ فرہنگ، تہران ۱۳۱۶ ش۔

۲۴۔ بوستان، گلستان اور کلیات سعدی کے مختلف مطبوعہ نسخوں کے مقدمے اور دیباچے بھی ملاحظہ کئے جاسکتے ہیں۔ (اختر)

۱۴۔ تاریخ ادبیات در ایران، ج ۳، ۱/۵۸۷ باستناد از علی بن احمد بن ابو بکر بیستون جامع دیوان سعدی۔

۱۵۔ دیوان کامل شیخ اجل سعدی شیرازیؒ، بکوشش دکتر مظاہر مصفا، ناشر کانون معرفت لالہ زار تہران، ۱۳۴۰ ش، ص ۳۵۴۔

۱۶۔ شعر العجم، ۳۱/۲۔

۱۷۔ بوستان یا سعدی نامہ، بتصحیح رستم علی یف، از انتشارات کتابخانہ پہلوی، انتشارات ابن سینا تہران ۱۳۴۷ ش، باب ۲، ص ۷۲۔

۱۸۔ گلستانِ سعدی، ترجمہ اردو ڈاکٹر محمد عبداللطیف، پیکجز لمٹیڈ لاہور، باب ۶ ص ۱۷۷ - ۱۷۸۔

۱۹۔ بتحقیق و تصحیح محمد عباسی، ص ۲۲۳۔

۲۰۔ نفحات الانس جامی، ص ۶۰۱، سفینۃ الاولیاء، ص ۱۸۳؛ مناقب غوثیہ، محمد صادق شہابی سعدی قادریؒ، قندھار افغانستان، ص ۷۰ - ۷۱۔ از سنائی تا سعدی ص ۲۱۱؛ تذکرہ حضرت شیخ الشیوخ، اسلام سہروردی، پشاور ۱۹۷۰ء، ص ۹۸۔

۲۱۔ کلیات سعدی، بہ اہتمام محمد علی فروغی، انتشارات امیر کبیر تہران ۱۳۶۵، بوستان باب ۲،

ص ۲۵۹ ؛ اور ملاحظہ کیجئے ، شعر العجم ۳۶/۲ ؛ تذکرہ بہاءالدین زکریا، ص ۱۸۹۔ ۱۹۰۔

۲۲۔ ملاحظہ کیجئے ، سعدی نامہ، ص ۶۸۷۔ ۷۰۶ ؛ مجموعہ مقالات واشعار استاد بدیع الزمان فروزانفر، بامقدمہ دکتر زرین کوب، بکوشش عنایت اللہ مجیدی، کتاب فروشی دہخدا تہران ۱۳۵۱ش، ص ۶۹۔ ۸۶۔

۲۳۔ حیات سعدی، بفرمائش ملک چنن الدین، ص ۲۷۔

۲۴۔ تذکرۃ الشعراء، ص ۲۲۳۔

۲۵۔ نفحات الانس، ص ۶۰۰ ؛ سفینۃ الاولیاء، ص ۱۸۲ ؛ حیات سعدی ملک چنن الدین، ص ۴۹؛ شیخ ابوعبداللہ خفیف، چوتھی صدی ہجری کے اکابر صوفیہ اور سلسلہ سہروردیہ کے پیشروؤں میں سے ہیں۔ (اختر)۔

۲۶۔ مولانا حالی، ص ۴۷۔

۲۷۔ نفحات الانس، ص ۶۰۰۔

۲۸۔ کلیات سعدیؒ، فروغی، گلستان ص ۲۰۔

۲۹۔ شعر العجم، ۳۴/۲۔

۳۰۔ تاریخ ادبیات در ایران، ۱/۳، ابن سینا ص ۱۶۵، انتشارات دانشگاہ تہران، ص ۱۷۰۔

۳۱۔ حیاتِ سعدی، ملک چنن الدین، ص ۶۵۔ ۶۶۔

۳۲۔ راقم الحروف ـــ محمد اختر چیمہ ـــ شروح لمعات کے جائزے پر مشتمل فارسی زبان میں ایک مفصل مضمون ترتیب دے رہا ہے جو انشاء اللہ مستقبل قریب میں فصلنامہ دانش اسلام آباد میں زیورِ طباعت سے آراستہ ہوگا۔

۳۳۔ مولانا حالی نے حیات سعدیؒ، ص ۸۲ سے ۹۶ تک ان کا موازنہ پیش کیا ہے۔ شائقین حضرات وہاں سے ملاحظہ کر سکتے ہیں۔ (اختر)

۳۴۔ حیات سعدی، ملک چنن الدین، ص ۴۷؛ اس سلسلے میں مزید تفصیلات کے لئے ملاحظہ کیجئے۔ فہرست چاپ ہائے آثار سعدی در شبہ قارہ وچاپ ہائے شروح وترجمہ ہا و فرہنگنامہ ہا و تضمین ہائے آثار وی، تالیف سید عارف نوشاہی، مرکز تحقیقات فارسی ایران و پاکستان

اسلام آباد، ۱۹۸۴ء؛ سعدی بر مبنای نسخه ہای خطی پاکستان؛ تالیف احمد منزوی، مرکز تحقیقات فارسی ایران و پاکستان، اسلام آباد ۱۹۸۵ء۔

۳۵۔ پیروان عشاقنامہ یا دہ فصل عراقی کے لیے ملاحظہ کیجئے:

مقام شیخ فخر الدین ابراہیم عراقیؒ در تصوف اسلامی، پایان نامہ دکتری محمد اختر چیمہ، ص ۔ ۳۶۵ ۔ ۳۸۱۔

۳۶۔ غزلیاتِ عراقیؒ کے مقلدوں میں اوحدی، عبید زاکانیؒ، حافظؒ، شمس مغربیؒ اور جامیؒ کے نام خاص طور پر قابل ذکر ہیں۔ ملاحظہ کیجئے، آریانا ـــــ مجلہ ماہانہ تاریخی، ادبی دہنری انجمن تاریخ افغانستان، کابل، سال ۲۳، شمارہ ۳، ۴، حمل و ثور ۱۳۴۴،

مقالہ، جامیؒ و عراقیؒ ص ۲۰۷۔

۳۷۔ از انتشارات دانشگاہ تہران، ۳/۱، ص ۳۲۱ ۔ ۳۲۲۔

۳۸۔ انتشارات محمد علی علمی تہران، ۱۳۴۶ ش، ص ۱۲۳۔

۳۹۔ 〃 〃 〃 〃 ص ۱۲۸۔

۴۰۔ بسرمایہ کتابخانہ ابن سینا، تہران چاپ اوّل ۱۳۳۷ ش، ص ۸۶ ۔ ۸۷۔

۴۱۔ ناشر کتابخانہ ابن سینا تہران ۱۳۳۹ ش، ص ۲۱۱۔

۴۲۔ قلمروِ سعدیؒ، ص ۲۱۵۔

۴۳۔ 〃 ص ۲۱۵ ؛ کلیاتِ عراقیؒ، غزلیات ص ۱۵۱۔

۴۴۔ 〃 ص ۲۱۶ ؛ کلیاتِ سعدیؒ، فروغی، غزلیات، ص ۵۰۷ ۔ ۴۵۵

۴۵۔ 〃 ص ۲۱۶ ؛ کلیاتِ عراقیؒ، غزلیات، ص ۲۲۵۔

۴۶۔ 〃 ص ۲۱۷ ؛ کلیاتِ سعدیؒ، فروغی، غزلیات، ص ۴۲۸۔

۴۷۔ 〃 ص ۲۱۸ ؛ کلیاتِ عراقیؒ، غزلیات، ص ۱۵۶۔

۴۸۔ 〃 ص ۲۱۸، ۲۱۹ کلیاتِ سعدی، فروغی، غزلیات، ص ۴۴۳ ۔ ۴۸۱۔

۴۹۔ 〃 ص ۲۱۹ ؛ کلیاتِ عراقیؒ، غزلیات، ص ۱۶۳، ۱۹۳، ۲۱۴، ۲۴۳۔

۵۰۔ 〃 ص ۲۲۰ ؛ کلیاتِ عراقیؒ، غزلیات، ص ۱۵۶۔

۵۱. قلمروِ سعدیؒ، ص ۲۲۱ ؛ کلیات سعدیؒ، فروغی، غزلیات، ص ۴۴۹۔

۵۲. " ص ۲۲۲ ؛ " " " " ص ۴۳۳۔

۵۳. " ص ۲۲۳ ؛ کلیات عراقیؒ، غزلیات، ص ۱۵۲۔

۵۴. " ص ۲۲۵ ـ ۲۲۶ ؛ البتہ راقم الحروف کو کلیات سعدیؒ، فروغی اور دیوان کامل شیخ اجل سعدیؒ، دکتر مظاہر مصفا میں یہ غزل نہیں ملی ہے۔

۵۵. قلمروِ سعدیؒ، ص ۲۲۶ ۔ ۲۲۷ ؛ کلیات عراقیؒ، غزلیات ص ۱۵۹ ۔ ۱۶۰۔

۵۶. سخن ـــ مجلّہ ادبیات ودانش وہنر امروز، دورہ ۱۵، شمارہ ۴۔ اسفند ماہ ۱۳۴۳ ـــ فروردین ۱۳۴۴، ص ۳۳۹ ؛ کلیاتِ عراقی، غزلیات ص ۱۴۵۔

۵۷. سخن، ص ۳۴۰ ؛ کلیات سعدیؒ، فروغی، غزلیات ص ۴۲۲۔

۵۸. سخن، ص ۳۴۱ ؛ دیوان خواجہ حافظ شیرازی، باہتمام محمد قزوینی و دکتر قاسم غنی، کتاب خانہ زوار، تہران، ص ۱۳۔

۵۹. کلیات عراقی، دیباچہ نفیسی، ص ۳۸ ۔ ۴۱۔

۶۰. کلیاتِ سعدی، فروغی، غزلیات، ص ۵۱۷۔

---

بہاء الدین زکریا لائبریری
بمقام [illegible] تحصیل چوآسیدن شاہ
ضلع چکوال، پاکستان

از سید محبوب حسن واسطی
(کراچی)

# حضرت شیخ سعدیؒ کی صوفیانہ شاعری پر تعلیماتِ شیخ الشیوخ کے اثرات

شیخ الشیوخ حضرت خواجہ شہاب الدین ابوحفص عمر سہروردی رحمۃ اللہ علیہ کے ساتھ حضرت شیخ سعدی شیرازیؒ کے خصوصی روحانی تعلّق کے بارے میں حضرت مولانا عبدالرحمٰن جامیؒ "نفحات الانس" میں ارشاد فرماتے ہیں:۔

شیخ مصلح الدین عبداللہ المعروف بہ شیخ سعدی شیرازی رحمہ اللہ تعالےٰ از افاضل صوفیہ بود و از مجاورانِ بقعہ شریف شیخ ابوعبداللہ خفیف قدس اللہ تعالیٰ روحہٗ بود۔ از علوم بہرۂ عام داشتہ است و از آداب نصیبے کامل یافتہ و سفر بسیار کردہ است و هفت اقلیم راگشتہ و بارها بہ سفر حج پیادہ رفتہ..
...... و از مشائخ کبار بسیارے را دریافتہ و بہ صحبتِ شیخ شہاب الدین سہروردی رسیدہ و بادے در یک کشتی سفر دریا کردہ۔" (۱)

(حضرت شیخ مصلح الدین عبداللہ، جو شیخ سعدیؒ کے نام سے مشہور ہیں۔ اللہ پاک ان پر رحمتیں نازل فرمائے، عظیم صوفیاء کرام میں سے تھے۔ آپ حضرت شیخ ابوعبداللہ خفیف قدس اللہ تعالےٰ روحہٗ کی خانقاہ شریف کے ایک مجاور تھے۔ علوم میں آپ کو کمال حاصل تھا اور

آداب سے مکمل طور پر بہرہ یاب تھے۔ آپ نے کافی سفر کئے۔ ہفت اقلیم میں پھرے اور بارہا پیدل سفر حج کیا...... بے شمار مشائخ کبار سے ملاقاتیں کیں اور حضرت شیخ شہاب الدین سہروردیؒ کی صحبت میں رہے اور ان کے ساتھ ایک کشتی میں بھی سفر کیا.....''

علامہ شبلی نعمانیؒ حضرت شیخ سعدیؒ کے اسی روحانی تعلق کی مزید تشریح کرتے ہوئے لکھتے ہیں،

"شیخؒ نے تصوف وسلوک کی تعلیم شیخ شہاب الدین سہروردیؒ المتوفی ۶۳۲ھ سے حاصل کی۔ اسی سیاحت کی بدولت سفر دنیا میں ان کا ساتھ ہوا اور ان کے فیض صحبت سے شیخ نے تزکیۂ نفس کے مراتب طے کئے۔ چنانچہ خود فرماتے ہیں،

| | |
|---|---|
| مرا پیر دانائے فرخ شہاب | دو اندرز فرمود بر روئے آب |
| یکے آنکہ بر خویش خود بیں مباش | دگر آنکہ بر غیر بد بیں مباش" (۲) |

(مجھے میرے پیر و مرشد حضرت شہاب الدینؒ نے جو دانائے روزگار اور مبارک ہستی ہیں، ایک بار دریا کے کنارے دو نصیحتیں کیں۔ اوّل یہ کہ اپنی ذات کے بارے میں خود بیں نہ بنوں (کہ اپنی ہی خوبیاں دیکھنے میں لگ جاؤں) اور دوم یہ کہ دوسروں کے بارے میں بد بیں نہ بنوں (کہ دوسروں کی صرف خامیاں اور برائیاں ہی دیکھنے میں لگ جاؤں)۔

یہی ۲ دو نصیحتیں کیا حضرت شیخ سعدی شیرازیؒ نے اپنے پیر و مرشد شیخ الشیوخ حضرت خواجہ شہاب الدین سہروردیؒ سے بہت کچھ حاصل کیا۔ پیر و مرشد کی تعلیمات کے حضرت شیخ سعدیؒ کی صوفیانہ شاعری پر کتنے گہرے اثرات مرتب ہوئے۔ اس کا کچھ اندازہ شیخ کی شاعری کے مطالعہ سے لگایا جاسکتا ہے۔ اسی طرح مرشد کی اس بابرکت صحبت نے سعدیؒ کو جس بلند مرتبہ تک پہنچا دیا ذیل کے واقعہ کی روشنی میں اسے کچھ سمجھا جاسکتا ہے۔ حضرت مولانا جامیؒ یہ واقعہ بیان کرتے ہوئے لکھتے ہیں،

یکے از مشائخ منکر وے بود۔ شبے در واقعہ چناں دید کہ درہائے آسمان کشادہ ملائکہ با طبقہائے نور نازل شدند پرسید کہ ایں چیست۔ گفتند برائے شیرازی است بیتے گفتہ کہ قبول حضرت حق سبحانہٗ تعالیٰ افتادہ است و آں

بیت ایں است ؎

برگ درختانِ سبز در نظر ہوشیار

ہر ورقے دفتریست معرفتِ کردگار

آں عزیز چوں از واقعہ بر آمد در شب بہ در زاویۂ

شیخ سعدیؒ رفت کہ ویرا بشارت دھد دید کہ چراغے

افروختہ و با خود زمزمہ میکند چوں گوش کشید ھمی بیت می خواند (۳)

(مشائخ میں سے ایک بزرگ حضرت شیخ سعدیؒ کے کمالات کے منکر تھے۔ ایک رات انہوں نے خواب میں دیکھا کہ آسمان کے دروازے کھلے ہوئے ہیں اور فرشتے نور کے طبقات لئے نازل ہو رہے ہیں۔ ان بزرگ نے فرشتوں سے دریافت کیا۔ یہ سب کیا ہے۔ فرشتوں نے جواب دیا۔ یہ طبقاتِ نور سعدی شیرازی کے لئے ہیں۔ انہوں نے ایک ایسا شعر کہا ہے جو حضرت حق سبحانہٗ تعالےٰ کی بارگاہ میں قبول ہو گیا ہے اور وہ شعر یہ ہے ؎

"برگِ درختانِ سبز در نظر ہوشیار

ہر ورقے دفتریست معرفتِ کردگار"

"ایک ذی ہوش و صاحبِ عقل کی نظر میں سبز درختوں کا ہر پتا معرفتِ الٰہی کا ایک دفتر اپنے اندر چھپائے ہوئے ہے۔" یہ بزرگ جب خواب سے بیدار ہوئے تو اسی رات حضرت شیخ سعدیؒ کے گھر کی طرف چل پڑے کہ انہیں اس کی بشارت دیں۔ جب گھر پہنچے تو کیا دیکھتے ہیں کہ ان کے حجرے میں چراغ جل رہا ہے اور شیخ سعدی کچھ گنگنا رہے ہیں۔ ان بزرگ نے کان قریب کر کے جب غور سے سُنا تو معلوم ہوا کہ شیخ سعدیؒ وہی شعر گنگنا رہے تھے جو ان بزرگ نے اپنے خواب میں فرشتوں سے سنا تھا۔

صاحب تذکرۃ الشعراء نے لکھا ہے کہ حضرت شیخ سعدیؒ نے حضرت شیخ عبدالقادر جیلانیؒ کے ہاتھ پر بیعت کی۔ (۴) مغربی دانشور T.W. HAIG کا رجحان بھی اسی طرف معلوم ہوتا ہے۔ (۵) جبکہ ایک دوسرے مغربی دانشور J.H. KRAMERS نے حضرت شیخ سعدیؒ کو شیخ عبدالقادر جیلانیؒ اور خواجہ شہاب الدین سہروردیؒ دونوں کا مرید بتایا ہے۔ (۶)

# تعلیماتِ شیخ الشیوخ

ہمیں حضرت شیخ سعدیؒ کی صوفیانہ شاعری پر تعلیماتِ شیخ الشیوخ کے گہرے اثرات کا جائزہ لینے کے لئے اولاً تصوف کی ماہیت و حقیقت کو سمجھنا ہوگا۔ یہ بھی دیکھنا ہوگا کہ شیخ الشیوخؒ حضرت خواجہ شہاب الدین سہروردیؒ کی نظر میں تصوف و سلوک کیا ہے۔ اس کی تعلیمات کیا ہیں اور کن صفات کے حامل شخص کو صوفی کہا جاتا ہے اور یہ کہ شیخ سعدیؒ کی شاعری میں ان تعلیمات کا عکس کہاں تک موجود ہے۔

"عوارف المعارف" میں حضرت شیخ الشیوخ نے باب۴ فی شرح حال الصوفیۃ واختلاف طریقہم (صوفیاء کرام کے حالات کی توضیح اور ان کے مختلف طریقوں کا ذکر) اور باب۵ فی ماہیۃ التصوف (تصوف کی ماہیت و حقیقت اور اس کی تعریف) میں خصوصیت سے اس موضوع پر تفصیلی روشنی ڈالی ہے۔

باب۴ کے شروع میں حضرت شیخ الشیوخ نے ایک حدیث شریف مع کامل سند نقل کی ہے جس میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم اور حضرت شیخ الشیوخ کے درمیان بارہ۱۲ واسطے ہیں۔ پہلا واسطہ حضرت شیخ الشیوخ کے استادِ حدیث یعنی حضرت ضیاء الدین ابو احمد عبدالوہاب بن علی ہیں۔ چھٹا واسطہ مشہور امام حدیث حضرت ابو عیسیٰ ترمذیؒ ہیں اور بارہواں یعنی اخیر واسطہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے خادمِ خاص حضرت انس بن مالکؓ ہیں۔ مضمونِ حدیث یہ ہے کہ ایک مرتبہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت انسؓ کو انتہائی پیار سے مخاطب کرتے ہوئے ارشاد فرمایا۔

"یَا بُنَیَّ اِنْ قَدَرْتَ اَنْ تُصْبِحَ وَ تُمْسِیَ وَ لَیْسَ فِیْ قَلْبِکَ غِشٌّ لِاَحَدٍ فَافْعَلْ ........

(اے میرے بیٹے! اگر تو یہ کر سکے تو ضرور کر کہ تجھ پر ہر صبح و شام اس طرح آئے کہ تیرے دل میں کسی کی طرف سے کینہ و کدورت یا کوئی کھوٹ نہ ہو۔)

پھر حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا۔

"یَا بُنَیَّ وَ ذٰلِکَ مِنْ سُنَّتِیْ وَ مَنْ اَحْیَا سُنَّتِیْ فَقَدْ

اَحْیَانِی وَ مَنْ اَحْیَانِی کَانَ مَعِیَ فِی الْجَنَّۃِ۔

(اے میرے بیٹے! یہ میری سنّت اور میرا طریقہ ہے. جس نے میری سنّت زندہ کی' اس نے مجھے زندہ کیا اور جس نے مجھے زندہ کیا وہ میرے ساتھ جنّت میں ہوگا)

یہ حدیث شریف نقل کرنے کے بعد حضرت شیخ الشیوخ ارشاد فرماتے ہیں،۔

" فَالصُّوْفِیَّۃُ ھُمُ الَّذِیْنَ اَحْیَوْا ھٰذِہِ السُّنَّۃَ وَ طَھَارَۃُ الصُّدُوْرِ مِنَ الْغِلِّ وَ الْغِشِّ عِمَادُ اَمْرِھِمْ (۷)

(پس صوفیاء کرامؒ وہی لوگ ہیں جو اس سنّت کو زندہ کرتے ہیں اور جن کی نظر میں سینوں کو کینہ و کدورت اور کھوٹ سے پاک کر لینا بنیادی اہمیت کا حامل ہوتا ہے).

آگے چل کر فرماتے ہیں کہ

جن قلوب کی نشوونما محبتِ الٰہی پر ہوئی ہو۔ جس کی مودت پر وہ جم گئے ہوں اور جس کے ذکر سے وہ لذت آشنا ہو گئے ہوں' وہاں بھلا اس کینہ و کدورت کا کیا کام اور وہاں بھلا ان طبعی تاریکیوں کا کہاں گذر. ان کی آنکھوں میں تو توفیقِ الٰہی کے نور کا سرمہ لگا ہے اور وہ تو اب بھائی بھائی بن گئے ہیں۔ ہر چیز میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا اتباع، ان کا شعار بن گیا ہے جو محبتِ الٰہی کا ذریعہ ہے۔

ارشادِ ربانی ہے،۔

" قُلْ اِنْ کُنْتُمْ تُحِبُّوْنَ اللّٰہَ فَاتَّبِعُوْنِیْ یُحْبِبْکُمُ اللّٰہُ (آل عمران۔۳۱)

(آپ فرما دیجئے کہ اگر تم خدا تعالیٰ سے محبت رکھتے ہو تو تم لوگ میرا اتباع کرو' خدا تعالیٰ تم سے محبت کرنے لگیں گے۔)

اس مضمون کی تائید میں حضرت شیخ الشیوخ نے بزرگانِ دین کے مختلف ارشادات اور واقعات نقل فرمائے ہیں. اس باب کے آخر میں مشہور بزرگ حضرت ابو بکر شبلی کا واقعہ نقل فرمایا ہے کہ ان کے خادم سے کسی نے پوچھا کہ حضرت شبلیؒ کی موت کے وقت کے کچھ حالات سنائیں تو خادم نے کہا. موت

کے وقت جب حضرت شبلیؒ کی زبان بند ہوگئی اور پیشانی پر پسینہ آگیا تو حضرت شبلیؒ نے مجھے اشارہ کیا کہ مجھے نماز کے لیئے وضو کراؤ۔ خادم کہتے ہیں۔ میں نے وضو کرایا تو اتفاقاً ان کو ڈاڑھی کا خلال کرانا بھول گیا۔ حضرت نے میرا ہاتھ پکڑا اور میری انگلیاں اپنی ڈاڑھی میں داخل کیں تاکہ ڈاڑھی کا خلال ہو جائے (کہ ڈاڑھی کا خلال کرنا وضو کی سنّت اور حضور صلے اللہ علیہ وسلم کا طریقہ ہے۔ یہ واقعہ ذکر کرنے کے بعد حضرت شیخ الشیوخ نے حضرت سہل بن عبداللہ کا یہ ارشاد نقل فرمایا:

"كُلُّ وَجْدٍ لَا يَشْهَدُ لَهُ الْكِتَابُ وَالسُّنَّةُ فَبَاطِلٌ هٰذَا حَالُ الصُّوْفِيَّةِ وَطَرِيْقُهُمْ وَكُلُّ مَنْ يَّدَّعِيْ حَالًا عَلٰى غَيْرِ هٰذَا الْوَجْهِ فَمُخْدِعٌ مَفْتُوْنٌ كَذَّابٌ" [۸۱]

(ہر ایسا وجد، جس کی کتاب وسنّت گواہی نہ دے باطل ہے۔ حضرات صوفیا کرامؒ کا یہی عمل اور یہی ان کا طریقہ ہے۔ جو اس سے مختلف طریقہ کے حال کا دعویٰ کرے، وہ دھوکا باز ہے۔ فتنہ میں مبتلا ہے اور جھوٹا ہے۔)

باب ۵ میں حضرت شیخ الشیوخ نے تصوّف وسلوک کی ماہیت وحقیقت کے بارے میں بعض مشائخ کبارؒ کے ارشادات نقل فرمائے ہیں۔ جن کا حاصل یہ ہے کہ اللہ پاک کے قربِ خاص کا تلاش کرنا، محض اس کی رضا کا طالب رہنا، کتاب وسنّت کا اتباع، صالحین کے نقشِ قدم پر چلنا، فرقہ ناجیہ کے عقائد کے مطابق اپنے عقائد کی تصحیح وضروری مسائل کی تحصیل نفس کو بری خصلتوں یعنی رذائل سے پاک کرنا اور اچھی خصلتوں یعنی فضائل سے آراستہ کرنا۔ یہ تصوّف ہے۔ جن دس رذائل سے بچنا ضروری ہے۔ انہیں ایک بزرگ نے اس رباعی میں نظم کر دیا ہے۔

خواہی کہ شود دلِ تو چوں آئینہ | دہ چیز بیروں کن از درون سینہ

حرص و امل و غضب و دروغ و غیبت | بخل و حسد و ریا و کبر و کینہ

یعنی لالچ[۱]، جھوٹی امید[۲]، غصہ[۳]، جھوٹ[۴]، غیبت[۵]، بخل[۶]، حسد[۷]، ریا[۸]، تکبر[۹] اور کینہ[۱۰] سے بچنا تصوّف ہے۔ اسی طرح جن ۹۔ فضائل سے نفس کو آراستہ کرنا ہے۔ ان کو بھی ایک بزرگ نے ایک رباعی میں بیان کر دیا ہے۔

خواہی کہ شوی بمنزلِ قربِ مقیم | نہ چیز بہ نفسِ خویش فرما تعلیم

صبر و شکر، قناعت و علم و یقین  تفویض و توکل و رضا و تسلیم (۹)

یعنی مصیبت میں صبر، خوشحالی میں شکر، قناعت، علم، یقین، کام سپردِ خدا کرنا، توکل یعنی خدا پر مکمل بھروسا، رضا اور تسلیم۔ ان صفات سے نفس کو مزین اور آراستہ کرنا تصوف ہے۔

## سعدیؒ کی صوفیانہ شاعری

ذیل میں ہمیں یہ جائزہ لینا ہے کہ حضرت شیخ الشیوخؒ کی ان تعلیمات نے حضرت شیخ سعدیؒ کی صوفیانہ شاعری کو کس طرح گہرے انداز میں متاثر کیا ہے:۔

شیخ سعدیؒ نے مدرسہ نظامیہ، بغداد میں دینی علوم کی تحصیل کی جیساکہ وہ خود بوستان "باب ہشتم در تربیت" کی ایک حکایت میں اس کی تصریح کرتے ہیں ؎

مرا در نظامیہ ادرار بود

شب و روز تلقین و تکرار بود

یہاں وہ مشہور محدث علامہ ابن جوزیؒ کے بھی شاگرد رہے۔ گلستان باب دوم حکایت نمبر ۱۹ میں انہوں نے اپنے استادِ حدیث علامہ ابوالفرج ابن جوزیؒ کا انتہائی احترام سے ذکر کیا ہے لیکن ساتھ ہی ایک دلچسپ واقعہ انتہائی لطیف پیرایہ میں بیان کیا ہے کہ کس طرح ان کے استاد انہیں محفلِ سماع میں شرکت سے منع کیا کرتے تھے لیکن ان کا جوانی کا زمانہ تھا وہ باز نہ آتے تھے۔ آخر ایک روز ایک بدآواز پھٹے گلے گویّے کو سن کر انہوں نے آئندہ سماع سے توبہ کی مگر ابن جوزیؒ کے اثرات ان کے صوفیانہ کلام پر معدوم ہیں۔ تعلیم سے فراغت کے بعد وہ تقریباً بیس سال تک سیر و سیاحت کرتے رہے اور دنیائے اسلام کے متعدد مقامات حجاز، شام، غزنی، بلخ، مصر، افریقہ، بعلبک وغیرہ گئے۔ جیساکہ وہ بوستان۔ سبب نظم کتاب میں فرماتے ہیں:۔

در اقصائے عالم بگشتم بسے  بسر بردم ایام با ہر کسے

تمتع ز ہر گوشۂ یافتم  ز ہر خرمنے خوشۂ یافتم

بغداد کے قیام اور اس بیس سالہ طویل سیر و سیاحت نے جہاں ایک طرف انہیں دنیائے تصوف کی عظیم ترین ہستیوں مثلاً حضرت شیخ شہاب الدین سہروردیؒ اور حضرت شیخ عبدالقادر جیلانیؒ سے

ملاقات و استفادہ کا موقع فراہم کیا' وہاں انہیں زندگی کا وسیع تجربہ، گہرائی و گیرائی اور شیرینیٔ گفتار بھی عطا کی۔ وہ اپنے کلام کی شیرینی سے پورے طور پر باخبر ہیں۔ چنانچہ فرماتے ہیں ؎

مرا گو تہی بود زاں قند دست　　سخن ہائے شیریں تر از قند ہست

نہ قندی کہ مردم بہ صورت خورند　　کہ اربابِ معنی بہ کاغذ برند

کہ یہ شیرینی لڈو پیڑے اور قلا قند والی نہ سہی' تاہم وہ لطیف معنوی شیرینی ہے جسے اہلِ معنی اور اربابِ عقل و دانش بڑا عزیز رکھتے ہیں۔ اس شعور کے باوجود کہ ان کا کلام بڑا شیریں اور میٹھا ہے۔ وہ ہرگز اس پر نازاں نہیں ہیں۔ اس لئے کہ فخر و تکبر اچھے لوگوں کا شیوہ نہیں۔ چنانچہ عجز و انکسار اور تواضع کے ساتھ فرماتے ہیں:۔

نہ نازم بہ سرمایۂ فضلِ خویش
بہ دریوزہ آوردہ ام دستِ پیش

(میں اپنے علم و فضل پر نازاں نہیں بلکہ ایک کاسۂ گدائی ہاتھ میں لایا ہوں اور اے قاری تجھے ایک بات سناتا ہوں جو میں نے سنی ہے ؎

شنیدم کہ در روزِ امید و بیم
بداں را بہ نیکاں بہ بخشد کریم

(میں نے سنا ہے کہ قیامت کے دن جو اُمید و بیم کا دن ہوگا، اللہ پاک نیک لوگوں کے طفیل بُرے لوگوں کو بھی بخش دے گا۔) ؎

تو نیز ار بدی بینیم در سخن
بہ خلقِ جہاں آفریں کار کُن

(اے قاری تو بھی میرے کلام میں اگر کوئی خامی یا عیب دیکھے تو خالقِ کائنات کی خصلت و عادت اختیار کر اور عفو و درگذر سے کام لے۔ مزید انکساری اور تواضع کا اظہار فرماتے ہیں :؎

چو بیتے پسند آیدت از ہزار
بہ مردی کہ دست از تعنّت بدار

(اگر تجھے میرے ہزار اشعار میں سے ایک بھی پسند آجائے تو تجھے ہمت وبہادری کا واسطہ کہ عیب جوئی، طعنہ اور بدگوئی سے باز رہیو۔)

حضرت شیخ الشیوخ نے شیخ سعدیؒ کو دریا کے کنارے جو دو نصیحتیں کی تھیں۔ جن کا اوپر ذکر ہوا یعنی یہ کہ اپنے بارے میں خود بین ومتکبر نہ بن ("برخویش خود بیں مباش") اور دوسرے کے بارے میں بدبیں اور عیب ڈھونڈنے والا نہ بن ("بر غیر بدبیں مباش") اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے خادمِ خاص حضرت انس بن مالکؓ کو جو نصیحت فرمائی تھی کہ کسی کے خلاف اپنے دل میں کینہ اور کھوٹ نہ رکھ۔ شیخ سعدیؒ کی صوفیانہ شاعری میں اہم موضوعات ہیں جنہیں انہوں نے مختلف پیرایہ میں بیان کیا ہے۔ چنانچہ فرماتے ہیں ؎

هر کرا جامه پارسا بینی | پارسا دان و نیک مرد انگار
و ندانی که در نهانش چیست | محتسب را درون خانه چه کار

(تو جسے نیک لوگوں کے لباس میں دیکھے اسے نیک اور پارسا ہی سمجھ۔ تجھے باطن کا کیا علم کہ بدگمانی کرے۔ محتسب کو گھر کے اندرونی احوال سے کیا کام) تجھے تو اپنے باطن کی اصلاح کی فکر چاہیئے کہ تیرے گناہ بھی تو کم نہیں ؎

من نگویم که طاعتم بپذیر
قلمِ عفو بر گناهم کش

(میں نہیں کہتا کہ میری عبادت قبول کر۔ میرے گناہوں پر تو بس معافی کا قلم پھیر دے) اور اصلاحِ باطن کی بھی ایسی فکر ہو کہ سب کچھ کرے اور ڈرتا رہے کہ معلوم نہیں کہ ان کی بارگاہ میں قبول ہوا بھی کہ نہیں۔ گلستان باب دوم در اخلاق درویشاں" میں شیخ سعدی نے اسی کی طرح تشریح کرتے ہوئے حضرت شیخ عبدالقادر جیلانی رحمۃ اللہ علیہ کی ایک حکایت بیان کی کہ وہ حرمِ کعبہ میں کنکریوں پر پیشانی رکھے اپنے خدا سے التجا کرتے تھے۔

"اے خداوند ببخشائے و اگر مستوجب عقوبتم مرا روزِ قیامت نابینا بر انگیز تا در روئے نیکاں شرمسار نباشم۔

(اے خدا مجھے بخش دے اور اگر میں عذاب ہی کے لائق ہوں تو مجھے قیامت

کے دن نابینا کر کے اٹھائیو تاکہ نیک لوگوں کے سامنے شرمندہ نہ ہوں) ؎

ہر سحر گہ جا دمی آید      روئے بر خاک عجز می گویم

ہیچت از بندہ یاد می آید      اے کہ ہرگز فراموشت نکنم

(جب صبح کی ہوا چلتی ہے تو میں عاجزی کی خاک پر منہ رکھ کر کہتا ہوں کہ اے وہ ہستی جسے میں کبھی نہیں بھولتا۔ تجھے بھی کیا بندہ کی یاد آتی ہے۔)

تزکیۂ باطن نظر انداز کرنا اور صرف ظاہر پر توجہ مرکوز رکھنا اور کوئی خاص امیرانہ لباس ترک کرنا ہی کوئی پارسائی و نیکی نہیں۔ پارسائی دنیا کی محبت، شہوت اور حرص و ہوس ترک کرنا اور عمل میں لگ جانے کا نام ہے ؎

در عمل کوش و ہر چہ خواہی پوش

تاج بر سر نہ و علم بر دوش

ترک دنیا و شہوت ست و ہوس

پارسائی نہ ترکِ جامہ و بس

(جو چاہے لباس پہن مگر عمل میں کوشش کر۔ عمل اچھا ہو تو کیا فرق ہے کہ سر پر تاج ہو یا کندھے پر علم۔ پارسائی صرف امیرانہ لباس کو چھوڑنے کا نام نہیں بلکہ دنیا کی محبت، شہوت و ہوس کو چھوڑ دینے کا نام ہے۔)

البتہ عمل میں اخلاص و للّٰہیت ضروری ہے کہ اس سے مقصود صرف خدا کی رضا ہو ورنہ یہ راستہ بجائے کعبہ کے ترکستان کو چلا جائے گا۔ ؎

ترسم نرسی بہ کعبہ اے اعرابی

کیں رہ کہ تو می روی بہ ترکستان است

(اے اعرابی مجھے ڈر ہے تو کعبہ نہ پہنچ سکے گا۔ اس لئے کہ تو جس راہ پر گامزن ہے، وہ ترکستان جاتا ہے۔)

عمل کے لئے اخلاص کی اس اہمیت کی وضاحت کے لئے وہ ایک واقعہ نقل فرماتے ہیں کہ ایک بزرگ نے خواب میں دیکھا کہ بادشاہ جنت میں ہے اور ایک درویش دوزخ میں۔ اس

نے درجات کے اس خلافِ توقع فرق کی وجہ دریافت کی تو غیب سے ندا آئی :۔

"ایں بادشاہ بہ ارادتِ درویشاں در بہشت ست و ایں پارسا بہ تقریبِ پادشاہاں در دوزخ۔"

(درویشوں سے حسنِ عقیدت کی بنا پر یہ بادشاہ جنت میں ہے اور دنیاوی اغراض کی خاطر بادشاہ سے قرب حاصل کرنے کا خواہاں یہ درویش دوزخ میں) ے

دلقت بچہ کار آید و تسبیح و مرقع
خود را ز عملہائے نکوہیدہ بری دار

حاجت بہ کلاہِ برکی داشتنت نیست
درویش صفت باش و کلاہِ تتری دار

(تیرا یہ لباس پشمینہ یا تسبیح یا تیری یہ گدڑی بھلا کس کام کی ۔ جو کام کی بات ہے وہ یہ کہ خود کو برے کاموں سے دور رکھ ۔ غریبوں کی ٹوپی کلاہ برکی پہننا ہی ضروری نہیں تو امیروں والی ٹوپی کلاہِ تتری پہن لیکن درویشوں کی طرح رہ ۔)

پھر یہ کہ عمل کر لیکن نتیجہ خدا پر چھوڑ دے اور توکل علی اللہ ہمیشہ پیش نظر رکھ ۔ ممکن ہے تو اپنے جن حالات سے غیر مطمئن ہے اور جن کا شکوہ کر رہا ہے ۔ موجودہ حالات میں تو اب بھی دوسروں سے ہزار درجہ بہتر ہو ۔ اس سلسلے میں وہ حاجیوں کے ایک قافلہ کا واقعہ بیان فرماتے ہیں کہ اس قافلہ میں ایک شخص اونٹ پر سوار تھا اور دوسرا پاپیادہ ۔ جو شخص پیدل چل رہا تھا ، وہ بڑا مست تھا ۔ اکڑ کر چلتا اور کہتا جاتا تھا ے

نہ بر اُشتری سوارم نہ چو خر بزیر بارم
نہ خداوندِ رعیّت نہ غلامِ شہر یارم
غمِ موجود و پریشانیِ معدوم ندارم
نفسے می زنم آسودہ و عمرے می گذارم

(نہ میں اونٹ پر سوار ہوں نہ ہی گدھے کی طرح بوجھ تلے دبا ہوا ۔ نہ بادشاہ ہوں جسے رعیت کی فکر ہو اور نہ بادشاہ کا غلام ہوں کہ اس کی خوشامد میں لگا رہوں ۔

جو کچھ میرے پاس موجود ہے نہ مجھے اس کا غم اور نہ اس چیز کی پریشانی ہے جو میرے پاس موجود نہیں ہے۔ میں آرام سے سانس لیتا ہوں اور آسودگی سے زندگی گزارتا ہوں۔)

اونٹ سوار نے جب قافلہ میں اس پیدل چلنے والے کی لن ترانی سُنی اور اس کا یہ مستانہ انداز دیکھا تو کہا۔ برگرد کہ بہ سختی بہ میری (تو لوٹ جا کہیں ایسا نہ ہو کہ پیدل سفر کی سختیاں نہ جھیل سکے اور مر جائے) اس پاپیادہ شخص نے نہ سُنا اور سفر جاری رکھا۔ شیخ سعدیؒ فرماتے ہیں کہ جب یہ قافلہ نخلہ عمود کے قریب پہنچا تو اونٹ سوار کو موت نے آ گھیرا۔ اس درویش نے جو پیدل سفر کر رہا تھا۔ جب یہ دیکھا کہ اس مالدار اونٹ سوار کو موت آ گئی ہے تو اس کے سرہانے آ کر کھڑا ہو گیا اور کہنے لگا۔

ما بہ سختی نہ بمردیم و تو بر بخت بمردی

(ہم تو پیدل سفر کی سختیاں جھیل کر بھی نہ مرے اور تو اونٹ پر سواری کے آرام کے باوجود مر گیا۔)

شخصے ہمہ شب بر سرِ بیمار گریست
چوں روز آمد بمرد و بیمار بزیست

(ایک شخص ایک بیمار کے سرہانے ساری رات رویا اور اس کی بیماری کا غم کرتا رہا۔ جب دن نکلا تو وہ رونے والا شخص تو مر گیا اور بیمار تندرست ہو گیا۔)

اے بسا اسپِ تیز رو کہ بماند
کہ خرِ لنگ جاں بمنزل برد

(ایسا بہت دفعہ ہوتا ہے کہ تیز رفتار گھوڑا تو رہ گیا اور لنگڑا گدھا منزل تک جا پہنچا۔)

بسکہ در خاک تندرستاں را
دفن کردیم و زخم خوردہ نمرد

(ایسا بھی بسا اوقات ہوا کہ اچھے خاصے تندرست آدمی کو تو ہم نے مٹی میں دفن

کر دیا اور ایک شخص جو کافی زخمی ہو گیا تھا وہ نہ مرا۔)

تو انسان کو ہر حال میں شکر لازم ہے۔ ناشکری کا جذبہ انسان میں اسی وقت ابھرتا ہے جب اسے اس بات کا شعور نہیں رہتا کہ اللہ پاک نے اس کو کتنی مختلف طرح کی نعمتوں سے نوازا ہے شیخ سعدیؒ یہ بات سمجھانے کے لئے ایک حکایت بیان فرماتے ہیں کہ دریا کے کنارے میں نے ایک درویش کو دیکھا۔ جس کے بدن پر تیندوے کے حملہ کا زخم تھا جو کسی دوا سے اچھا نہ ہوتا تھا۔ وہ درویش اگرچہ ایک عرصہ سے اس تکلیف میں مبتلا تھا مگر ہمیشہ ربّ العزت کا شکر ادا کرتا رہتا تھا۔ جب اس سے پوچھا گیا تو کس بات پر برابر خدا کا شکر ادا کرتا رہتا ہے تو اس نے جواب میں کہا:۔

"شکر آنکہ بہ مصیبتے گرفتارم نہ بہ معصیتے۔"

(اس بات کا شکر کہ میں مصیبت میں گرفتار ہوں کسی گناہ یا معصیت میں گرفتار نہیں ہے)

اگر مرا زار بہ کشتن دہد آں یارِ عزیز

تانگویم کہ دراں دم غمِ جانم باشد

گویم ایں بندۂ مسکین چہ گناہ صادر شد

کہ دلِ آزردہ شد از من غم آنم باشد

داگر میرا وہ عزیز دوست مجھ ضعیف و ناتواں کو اس لئے کسی کے حوالہ کر دے کہ مجھے قتل کر دیا جائے تو یہ ہرگز نہ سمجھ لینا کہ اس وقت مجھے اپنی جان کا غم ہو گا۔ میں تو البتہ یہ کہوں گا کہ آخر اس بندۂ عاجز سے کیا قصور سرزد ہو گیا کہ میرا دوست خفا ہو گیا۔ مجھے تو اپنے دوست کے خفا ہونے کا غم ہے۔)

اللہ والے معصیت و گناہ میں مبتلا ہو جانے کے مقابلہ میں مصیبت میں مبتلا ہو جانے کو ترجیح دیتے ہیں۔ دیکھو حضرت یوسف علیہ السلام کا واقعہ قرآنِ مجید میں مذکور ہے کہ جب زلیخا نے انہیں دعوتِ گناہ دی تو اس گناہ میں مبتلا ہو جانے کے مقابلہ میں انہوں نے قید خانہ میں ڈال دیا جانا زیادہ پسند کیا اور ارشاد فرمایا:۔

"رَبِّ السِّجْنُ اَحَبُّ اِلَیَّ مِمَّا یَدْعُوْنَنِیْ اِلَیْہِ۔

(اے میرے رب جس طرف یہ عورتیں مجھے بلاتی ہیں اس کے مقابلہ میں قید خانہ

مجھے زیادہ پسند ہے۔)

مذکورہ مثالوں سے یہ واضح ہوگیا کہ صبر و شکر و توکل وغیرہ فضائل اخلاق جن کی حضرت شیخ الشیوخ خواجہ شہاب الدین سہروردی رحمتہ اللہ علیہ کی تعلیمات میں بنیادی اہمیت ہے۔ حضرت شیخ سعدی شیرازیؒ نے اپنے صوفیانہ کلام میں جابجا ان فضائل کو اپنے مخصوص لطیف شاعرانہ انداز میں کس خوبی سے بیان فرمایا ہے اور رذائل اخلاق مثلاً غیبت، ریا، بخل، حسد، کینہ وغیرہ جن سے بچنے کی تعلیماتِ شیخ الشیوخ میں شدید تاکید ہے۔ حضرت شیخ سعدی نے ان سے بچنے کی کس خوبصورتی سے ترغیب دی ہے۔ وہ اس طرح بھی خوش قسمت ہیں کہ بچپن میں انہیں تربیت بھی بہت اچھی ملی۔ اپنے بچپن کا ایک واقعہ بیان فرماتے ہیں کہ وہ شب بیداری کے بڑے شوقین تھے اور اپنے والد بزرگوار کے ساتھ نماز تہجد کے لئے اٹھا کرتے تھے۔ ایک شب جبکہ وہ ساری رات جاگے تھے۔ مصروف عبادت و تلاوت رہے تھے اور قرآن پاک ان کی بغل میں تھا۔ کچھ لوگ ان کے برابر سو رہے تھے اور نماز کو نہ اٹھے تھے۔ انہوں نے اپنے والد سے کہا:

"ازیں جماعت یکے سر بر نمی دارد کہ دوگانہ بگذارد چناں

خفتہ اند کہ گوئی مردہ اند۔"

(ان لوگوں میں سے کوئی بھی سر نہیں اٹھاتا کہ نماز تہجد ادا کرے۔ ایسے سو رہے

ہیں جیسے مر گئے ہوں۔)

شیخ سعدی کے والد بزرگوار کو بیٹے کی یہ غیبت اچھی نہ لگی۔ چنانچہ بیٹے کو مخاطب کرکے فرمایا:

اے جانِ پدر تو نیز بہ خفتی ـــــ از آن بہ کہ در پوستین خلق افتی

(اے جانِ پدر! تم بھی سوتے رہتے یہ کہیں زیادہ بہتر ہوتا اس سے کہ تم لوگوں کی

غیبت کر رہے ہو۔) ؎

| | |
|---|---|
| نہ بیند مدعی جز خویشتن را | کہ دارد پردۂ پندار در پیش |
| گرت چشم خدا بینی ببخشد | نہ بینی ہیچ کس عاجز تر از خویش |

(جو دعویٰ کرتا ہے وہ اس لئے اپنے سوا کسی کو نہیں دیکھتا کہ اس کے سامنے غرور کا پردہ پڑا ہے. اگر تجھے خدا کو دیکھنے والی آنکھیں مل جائیں تو پھر تو کسی کو اپنے سے زیادہ عاجز نہ پائے.)

الغرض شیخ سعدی شیرازی کی صوفیانہ شاعری اور آپ کے نثری کلام میں ہمیں حضرت شیخ الشیوخ کی تعلیمات کی گونج ملتی ہے. وہی فضائل اخلاق کی تعلیم، جن کا تفصیلی ذکر "عوارف المعارف" میں موجود ہے اور حضرت شیخ الشیوخ کی صحبتوں سے سعدیؒ نے جن کا کسب فیض کیا اور رذائل اخلاق سے بچنے کی تعلیم، جو اسلامی تصوّف کی اساس ہے. سعدی کی صوفیانہ شاعری اور ان کے نثری کلام میں جا بجا محض ظاہری تصوّف یعنی صوفیوں کی سی شکل بنا لینا اور حقیقی تصوّف یعنی اسلامی تصوّف کی روح کو اپنانا اور شائستہ اسلامی اخلاق سے اپنے جسم و روح کو سنوارنا، ان دونوں کا فرق واضح کیا گیا ہے. چنانچہ فرماتے ہیں:

ظاهر درویشی جامۂ ژندہ است و موئے سترده
حقیقت آن دل زنده و نفس مرده

(درویشی کا ایک تو محض ظاہر ہے یعنی گدڑی پہننا اور بال منڈے رکھنا اور ایک اس کی حقیقت ہے. یعنی ذکر سے دل زندہ رکھنا اور نفس کو مارنا.)

نه آنکه بر در دعویٰ نشیند از خلقی
و گر خلاف کنندش به جنگ برخیزد

که گر ز کوه فرو غلطد آسیا سنگے
نه عارف است که از راه سنگ برخیزد

(وہ درویش نہیں، جو بے وقوفی سے دعوے کے دروازے پر بیٹھے یعنی حماقت کرے اور کوئی دعویٰ کر بیٹھے اور اگر اس سے اختلاف کریں تو لڑنے پر آمادہ ہو جائے بلکہ درویش تو وہ ہے کہ اگر پہاڑ سے کوئی پتھر بھی گرے تو راستہ سے نہ ہٹے.)

فرماتے ہیں:

"طریق درویشاں ذکر است و شکر و خدمت و طاعت و

ایثار و قناعت و توحید و توکل و تسلیم و تحمل، ھر کہ بدیں صفت ھا کہ گفتم موصوف است، بہ حقیقت درویش است۔ و اگر در قباست اما ھر زہ گوئی بیہمانہ ھوا پرست، ھوس باز کہ روز ھا بہ شب آرد در بند شھوت و شبھا روز کند در خوابِ غفلت و بخورد ھر چہ در میان آید و بگوید ھر چہ بر زبان آید رندت و اگر در عباست۔"

(درویشوں کا طریقہ اللہ کا ذکر کرنا ہے اور اس کا شکر بجالانا۔ خدمتِ خلق اور اتباعِ رسولؐ، دوسروں کو خود پر ترجیح دینا۔ قناعت و صبر، توحید و توکل، خدا کی رضا میں راضی رہنا اور برداشت و تحمل۔ جو یہ صفات رکھے، وہ صحیح معنی میں درویش ہے اور محض کسی بے ہودہ گو، بے نمازی کا قبا پہن لینا اور نفس پرستی و ہوس پرستی میں مصروف رہنا کہ رنگ رلیوں میں رات کو دن کر دے اور دن کو رات۔ ہمیشہ خوابِ غفلت میں رہے اور حلال و حرام جو آیا، کھالے اور منہ میں جو آیا بک دے یہ شخص اگرچہ جبہ قبہ میں ہو، درویش نہیں رند ہے۔) ؎

| | |
|---|---|
| اے درونت برھنہ از تقویٰ | کز بروں جامۂ ریا داری |
| پردۂ ھفت رنگ در مگذار | تو کہ در خانہ بوریا داری |

(اے وہ شخص، جس کا دل تقویٰ و پرہیز گاری سے بالکل خالی ہے۔ محض باہر سے سات رنگ کے پردے نہ ڈال جبکہ تیرے گھر میں بوریا بچھا ہوا ہے۔)

# حوالہ و حواشی

۱۔ نفحات الانس از مولانا عبدالرحمٰن جامیؒ، مطبوعہ لاہور ۱۳۴۵ھ، صہ ۴۱۳/۴۱۴۔

۲۔ شعرالعجم حصہ دوم، از علامہ شبلی نعمانی مطبوعہ اعظم گڑھ ۱۹۴۷ء، صہ ۳۲۔

۳۔ نفحات الانس از مولانا جامیؒ، صہ ۴۱۴۔

۴۔ تذکرۃ الشعراء از دولت شاہ مطبوعہ براؤن ۱۹۰۱ء، صہ ۲۰۲۔

۵۔ اُردو دائرہ معارفِ اسلامیہ، دانش گاہ پنجاب لاہور ۱۳۹۵ھ بمطابق ۱۹۷۵ء، جلد ۱۱ صہ نمبر ۴۲۔

۶۔ ایضاً صہ ۴۵۔

۷۔ عوارف المعارف از شیخ الشیوخ حضرت خواجہ شہاب الدین سہروردیؒ مطبوعہ مصر ۱۳۵۸ھ ۱۹۳۹ء، جلد نمبر ۱، صہ نمبر ۳۰۳۔

۸۔ ایضاً، صہ ۳۱۷۔

۹۔ ضیاء القلوب فارسی ۱۲۸۲ھ مکہ مکرمہ از حاجی امداد اللہ مہاجر مکیؒ، مطبوعہ مطبع اسلامیہ لاہور صہ ۵۶ کلمات پند و نصیحت۔

* ڈاکٹر آفتاب اصغر
شعبہ فارسی دانشگاہ پنجاب

# شیخ سعدی شیرازیؒ

## ایک نابغۂ روزگار شخصیت

تاتاری حملہ جہان اسلامی کی تاریخ کا ایک ہولناک المیہ ہے۔ (۶۱۶ ہجری) لیکن اس سے بھی زیادہ ہولناک المیہ سقوطِ بغداد کا المیہ ہے۔ (۶۵۶ ہجری) ان دونوں المیوں کے مرکزی کردار چنگیز خاں اور اس کا پوتا ہلاکو خاں تھے۔ ان دردناک المیوں کے نتیجہ میں اسلامی دنیا کے اہم ترین مراکز یعنی مساجد، مدارس اور کتب خانے جل کر راکھ ہو گئے۔

تاتاریوں کے سیل آتش و خوں، قتل و غارت گری اور تباہی و بربادی کا سب سے ناخوشگوار اثر اسلامی علوم و ادبیات پر پڑا۔ ہزاروں علماء و فضلاء اس طوفان بے تمیزی کی نذر ہوئے اور صدیوں میں جمع ہونے والے بے شمار علمی و ادبی خزانے نیست و نابود ہو کر رہ گئے۔

سمرقند و بخارا، بغداد و بصرہ، بلخ و نیشاپور، غزنی و ہرات، غرض اسلامی دنیا کے تمام علمی مراکز میں علم و ادب کا نام و نشان تک مٹ گیا اور یہاں پر علم و دانش کی جگہ وحشت و بربریت نے لے لی۔ آسمان علم و دانش پر ایک گھور اندھیرا چھا گیا اور ہزاروں علماء و ادبا اس طوفان بے تمیزی کی زد میں آ کر مارے گئے۔

بایں ہمہ خونِ صد ہزار انجم سے سحر پیدا ہوئی۔ ایک ایسی روشن سحر، جس کے افق سے

---

* تاریخ ولادت: یکم مارچ ۱۹۴۰ء

ا۔ تاریخ نویسی فارسی در دورۂ تیموریان ہند و پاک (۲) مترجم تاریخ مبارک شاہی (۳) تاریخ سلاطین افاغنہ (۴) منظومۂ مرگ۔

اسلامی تہذیب و تمدن کے انتہائی تابناک ستارے طلوع ہوئے۔ جنہوں نے ایک بار پھر اپنی تابانیوں اور ضوفشانیوں سے آسمان علم و دانش کو درخشاں تر اور اسلامی تہذیب و تمدن کے ٹمٹماتے ہوئے چراغوں کو فروزاں تر کر دیا۔

اگرچہ ابتدائی تاتاری حملہ آور حد درجہ خونخوار، آدم بیزار، علم دشمن، ادب ناآشنا اور تہذیب و تمدن سے یکسر عاری تھے اور ایسے آہوان رم خوردہ کی وحشت کھونی مشکل تھی مگر آخر کار اسلامی علوم و آداب اور تہذیب و شائستگی کے سحر و اعجاز نے اپنا جادو جگایا اور بتدریج ان وحشیوں کو رام کر لیا اور ایک وقت ایسا بھی آیا کہ ؎

پاسباں مل گئے کعبے کو صنم خانے سے

وہی تاتاری، جو اسلامی تہذیب و تمدن کو بیخ و بن سے اکھاڑنے چلے تھے، مسلمان ہو کر اس کے سب سے بڑے امین اور محافظ بن گئے۔

اگرچہ یورش تاتار کی باد صرصر نے ایران کے چمنستان شعر و ادب کو خاکستر کا ڈھیر بنا کر رکھ دیا تھا مگر اس خاکستر میں ہنوز مولانائے روم اور شیخ شیراز جیسی چنگاریاں موجود تھیں جو اپنے اندر شعلۂ جوالہ بننے کی بھرپور صلاحیت رکھتی تھیں۔

جب تاتاریوں کی خونی آندھی کے پے درپے جھکڑوں سے سرزمین ایران میں علم و ادب اور دانش و بینش کے چراغ یکے بعد دیگرے گل ہوتے جا رہے تھے۔ تہذیب و ثقافت کے مراکز نذرِ آتش ہو رہے تھے اور علماء و ادباء خوں آشام تاتاریوں کی تیغ بے دریغ کا لقمۂ تر بن رہے تھے۔ عین اسی زمانۂ پُرآشوب میں ایک ایسی نابغۂ روزگار ہستی منظر عام پر آئی۔ جس کو دنیا شیخ سعدی شیرازی کے نام سے یاد کرتی ہے۔

ایران کے آسمان شعر و ادب کا یہ درخشاں ترین ستارہ، جس کی سحر آسا اور معجز نما نظم و نثر کے باعث فارسی زبان کی فصاحت و بلاغت نے تکمیلیت کی آخری حدوں کو چھو لیا تھا اسی عصر تاریک میں طلوع ہوا۔ اس کی نظروں کو خیرہ کر دینے والی چمک دمک دیکھتے ہی دیکھتے چار دانگ عالم میں پھیل گئی اور اس کے اقوال و اشعار نُقلِ محفل بن گئے، جیسا کہ خود فرماتے ہیں۔

ہفت کشور نمی کنند امروز     بی مقالاتِ سعدی، انجمنی

شیخ سعدی شیرازی کا نام مشرف الدین، والد کا نام مصلح الدین اور تخلص سعدی تھا
اکثر مشاہیر کی طرح ان کے سال ولادت کے بارہ میں بھی محققین کے درمیان اختلاف پایا
جاتا ہے اور ہنوز اس کا قطعی تعین نہیں ہو پایا۔ بوستان کے ایک شعر کے مطابق وہ
۵۸۵ ہجری اور گلستان کے ایک بیان کی رو سے وہ ۶۰۶ ہجری میں پیدا ہوئے۔ ان کی
ولادت باسعادت دارالعلم شیراز میں ہوئی اور فارس کے حکمران سعد زنگی کی نسبت سے
انہوں نے سعدی تخلص کیا۔

شیخ سعدی نے ابتدائی تعلیم و تربیت اپنے والد کی زیر نگرانی حاصل کی، جو کہ ایک پرہیزگار
اور عبادت گزار شخص تھے اور جنہوں نے لڑکپن ہی میں انہیں عبادت گزاری اور شب بیداری
کی طرف راغب کر دیا تھا۔ ان کے والد ان کی تعلیم و تربیت پر بہت زور دیتے تھے اور ان
کی تادیب کے لئے زجر و توبیخ سے بھی دریغ نہیں کرتے تھے۔ یہی وجہ ہے کہ وہ اپنی
قدر و منزلت کو اپنے والد اور ان جیسے دیگر بزرگوں کی زجر و توبیخ کا مرہون منت گردانتے تھے

ندانی کہ سعدی مکاں از چہ یافت
نہ هاموں نوشت و نہ دریا شکافت
بخوردی بخور از بزرگان قفا
خدا دادش اندر بزرگی صفا

ان کے بعض اشعار سے پتا چلتا ہے کہ ان کے والد بزرگوار کا سایہ بچپن ہی میں ان کے
سر سے اٹھ گیا تھا۔

مرا باشد از درد طفلان خبر — کہ در طفلی از سر برفتم پدر
من آنگہ سر تاجور داشتم — کہ سر در کنار پدر داشتم

جب شیخ سعدی نے ہوش سنبھالا، تو شیراز علم و فضل کا بہت بڑا مرکز تھا۔ وہاں
پر عضد الدولہ دیلمی کے قائم کردہ مدرسۂ عضدیہ اور بعض دیگر مدارس کے باعث تحصیل علم و ادب
کا سب سامان مہیا تھا مگر سیاسی ابتری اور سماجی افراتفری یا مدرسۂ نظامیہ کی علمی وجاہت
یا اپنے فطری ذوقِ سیاحت کی تسکین کے باعث یا تعلیمی وظیفہ کے حصول کے خیال سے، یا

اعلیٰ تعلیم کی تحصیل کی غرض سے انہوں نے بغداد کا رُخ کیا۔ اس ضمن میں فرماتے ہیں،

دلم از صحبتِ شیراز بکلی بگرفت
وقت آنست کہ پرسی خبر از بغدادم
سعدیا حب وطن گرچہ حدیثی است صحیح
نتوان مرد بسختی کہ من اینجا زادم

مختصر یہ کہ انھوں نے مدرسہ نظامیہ بغداد میں، جسے سلطان الپ ارسلان سلجوقی کے مشہور زمانہ وزیر نظام الملک طوسی نے ۴۵۹ھ میں بنوایا تھا، داخلہ لیا۔ جہاں ان کے لئے حسب توقع تعلیمی وظیفہ بھی مقرر ہوگیا۔ بغداد میں انھوں نے جن جلیل القدر اساتذہ سے کسب فیض کیا۔ ان میں سر فہرست شہرۂ آفاق محدث اور مفسر علامہ عبدالرحمٰن ابن جوزی بھی تھے۔

دولت شاہ سمرقندی نے تذکرۃ الشعراء میں لکھا ہے کہ ابن جوزی سے فارغ التحصیل ہونے کے بعد انھوں نے شیخ عبدالقادر جیلانی کے دست حق پرست پر بیعت کی اور ان کی رہنمائی میں معرفت و سلوک کی منازل بھی طے کیں مگر یہ درست نہیں کیونکہ شیخ عبدالقادر جیلانی کی رحلت ۵۶۱ ہجری میں ان کی ولادت سے بہت پہلے ہو چکی تھی۔ البتہ اس میں کوئی شبہ نہیں کہ انھیں حضرت شیخ الشیوخ شہاب الدین عمر سہروردی (و ۵۳۹ھ ف ۶۳۲ھ) کی صحبت و معیت میسر رہی۔

جب مدرسہ نظامیہ بغداد میں مطالعہ کتب سے جی بھر گیا، تو صحیفۂ کائنات کے مطالعہ کی طرف متوجہ ہوئے اور دنیا کی سیر و سیاحت کے لئے نکل کھڑے ہوئے۔ طبیعت شروع ہی سے سیماب صفت پائی تھی۔ حافظ شیرازی کے برعکس سکون کی بجائے حرکت اور سیر انفس کی بجائے سیر آفاق سے زیادہ دلچسپی رکھتے تھے اور کہیں ایک جگہ پابند ہو کر نہ رہ سکتے تھے فرماتے ہیں،

بہیچ یار مدہ خاطر و بہیچ دیار
کہ بر و بحر فراخ است و آدمی بسیار

چو ماکیان بدرِ خانہ چند بینی جور
چرا سفر نکنی چون کبوترِ طیار

ابن بطوطہ اور ناصر خسرو کی طرح کئی ملکوں کی سیر و سیاحت کی۔ ملک دیکھ لیا۔ دل شاد کیا۔ خوش وقت ہوئے اور مِل نکلے۔ ایک روایت کے مطابق تیس سال کا عرصہ سیر و سیاحت میں گزارا۔ شام، فلسطین، عربستان اور ایشیائے کوچک میں گھومتے پھرے۔ مختلف شہروں اور گوناگوں اقوام کے طرزِ بود و باش کا مشاہدہ کیا۔ مختلف ادیان و مذاہب سے آشنا ہوئے اور مختلف طبقات کے لوگوں میں اٹھے بیٹھے، بھانت بھانت کی بولیاں سنیں اور نت نئے تجربات سے گزرے اور آخر کار مسموعات، مشہودات اور تجربات کی لازوال دولت سمیٹے اتابک ابو بکر بن سعد زنگی کے عہد میں اپنے وطنِ مالوف شیراز پہنچے۔ جہاں اب ماضی کے فتنہ و آشوب کے برعکس، جس نے ان کو وطن چھوڑنے پر مجبور کیا تھا، امن و امان تھا اور تخلیقی کاموں کے لئے حالات سازگار ہو چکے تھے۔

| | |
|---|---|
| چو باز آمدم کشور آسودہ دیدم | پلنگاں رہا کردہ خوئی پلنگی |
| چناں بود در عہدِ اوّل کہ دیدم | جہان پر ز آشوب و تشویش و تنگی |
| چنان شد در ایام سلطانِ عادل | اتابک ابو بکر بن سعد زنگی |

اتابک ابو بکر بن سعد زنگی کے عہد مامون میں جب شیخ سعدی کو سالہا سال دیارِ غیر میں دربدر اور خاک بسر پھرنے کے بعد اپنے گھر میں امن و چین سے بیٹھنا نصیب ہوا تو انہوں نے اپنے کلام بلاغت نظام اور زندگی کے تجربات و مشاہدات اور احساسات و نظریات کو مرتب و منظم کرنے پر خصوصی توجہ دی اور اپنے زندۂ جاوید شاہکار، یعنی بوستان ۶۵۵ ہجری اور گلستان ۶۵۶ ہجری میں سپردِ قلم کئے۔

حضرت شیخ سعدی سہروردی نہ صرف ایک عظیم شاعر تھے بلکہ ایک مسلم الثبوت ادیب بھی تھے۔ نہ صرف فارسی ادب بلکہ پوری دنیائے عرب میں شاید ہی کوئی شخصیت گزری ہو جو نظم و نثر میں یکساں عظمت و اہمیت کی حامل ہو۔ فارسی ادب میں یہ منفرد اعزاز انہی کے حصہ میں آیا اور انھوں نے ہر دور کے شعراء و ادباء سے یکساں طور پر خراجِ تحسین و عقیدت

وصول کیا۔

وہ اپنے خاندان کے دیگر افراد کی طرح بنیادی طور پر ایک عالمِ دین تھے مگر انھوں نے اپنے خداداد نبوغِ شاعری کے باعث قلمروِ شعر وسخن کو بھی تسخیر کرلیا۔

ہمہ قبیلۂ من عالمانِ دین بودند
مرا معلمِ عشقِ تو شاعری آموخت

وہ ایک قادر الکلام شاعر تھے اور غزل، قصیدہ، مثنوی، رباعی اور دیگر تمام مروجہ اصناف سخن پر یکساں قدرت رکھتے تھے مگر میدان شاعری میں ان کے منفرد تشخص اور لازوال شہرت ومقبولیت کا باعث ان کی غزلیات اور قصائد ہیں۔

غزل سرائی میں انھوں نے ایسا رنگ جمایا کہ ان کے سامنے تمام غزل گو شعراء کا رنگ پھیکا پڑگیا۔ مولانا عبدالرحمٰن جامی نے بہارستان میں ایک قطعہ نقل کیا ہے۔ جس میں ان کو غزل کا پیغمبر قرار دیا ہے۔

در شعر سہ تن پیامبر انند　　ہرچند کہ لانبی بعدی
ابیات وقصیدہ و غزل را　　فردوسی و انوری و سعدی

حضرت امیر خسرو نے بھی غزل میں شیخ کے اتباع پر فخر کیا ہے۔

خسرو سرمست اندر ساغرِ معنی بریخت
شیرہ از خمخانۂ مستی کہ در شیراز بود

میر حسن دھلوی نے بھی، جنھیں "سعدیٔ ہند" کہا جاتا ہے۔ غزل میں ان کی خوشہ چینی کا اعتراف کیا ہے۔

حسن گلی ز گلستانِ سعدی آوردہ است
کہ اہل معنی گل چیں ازیں گلستاں اند

یہاں تک کہ خواجہ حافظ شیرازی نے بھی، جنھوں نے سو سال بعد غزل کو اس مقام تک پہنچا دیا تھا۔ جہاں سے اسے مزید آگے لے جانا ممکن نہ تھا، ان کے استاد سخن ہونے کا اعتراف کیا ہے۔

استاد سخن سعدیست بیش ہمہ کس اما
دارد سخن حافظ طرز و روش خواجو

یاد رہے کہ خواجہ حافظ نے مستقل صنف غزل کا جو عظیم الشان قصر تیار کیا۔ اس کی خشت اوّل سعدی نے ہی رکھی بھی اور جس خواجوئے کرمانی کے تتبع کا دعویٰ انھوں نے کیا ہے۔ خود اس پر اس کے زمانہ ہی میں سعدی کے مضامین کے سرقہ کا الزام عائد کیا جاتا تھا۔

جہاں تک قصیدہ سرائی کا تعلق ہے۔ اس میں بھی وہ ایک منفرد حیثیت کے مالک تھے۔ ان کے زمانہ میں قصیدہ سراؤں کا کام جھوٹی مدح سرائی، خوشامد گوئی اور ابلہ فریبی کے سوا اور کچھ نہ تھا مگر اپنی قناعت پسندی، وضع داری اور خود داری کے باعث قصیدہ گوئی کے بارہ میں ان کا نقطۂ نظر وہی تھا، جو بعد ازاں ان کے ہم وطن عرفی شیرازی نے اپنایا۔

قصیدہ کار ہوس پیشگاں بود عرفی
تو از قبیلۂ عشقی وظیفہ ات غزل است

بہر حال چونکہ اس زمانہ میں قصیدہ گوئی سے اجتناب ممکن نہ تھا۔ انھوں نے بھی معاصر حکمرانوں کے قصائد لکھے مگر ان میں قصیدہ کی روح یعنی مداحی "ہر چند کہیں کہ ہے، نہیں ہے" کا مصداق تھی۔ ان کے بقول متلوّن مزاجی بادشاہوں کو "گاہی بسلامی برنجند و گاہی بدشنامی خلعت دہند" صرف وہی شخص نصیحت کر سکتا ہے جسے نہ "امید زر ہو نہ بیم سر"۔

انھوں نے "نہ ستائش کی تمنا، نہ صلے کی پروا" کے اصول پر فارس کے حکمران ابوبکر بن سعد زنگی، اباقا خان، ابن ہلاکو خاں اور خونخوار تاتاری سردار انکیانو وغیرہ کے جو قصائد لکھے ہیں۔ وہ دراصل پند نامے ہیں جو اس عظیم معلّم اخلاق نے اپنی جان ہتھیلی پر رکھ کر ان کی اخلاقی تعلیم و تربیت کے لئے اور ان کو رعیّت پروری، عدالت گستری، پرہیز گاری اور نکوکاری کی تلقین کرنے کے لئے لکھے ہیں۔

اگر یہ کہا جائے کہ قصائد کی صورت میں انھوں نے مغلوب الغضب، خون ریز اور

جابر وقاہر تاتاری حاکموں کے سامنے کلمات حق کہہ کر درحقیقت جہاد کیا ہے تو کچھ غلط نہ ہوگا
مثلاً ایک قصیدہ میں اپنے سرپرست اتابک ابوبکر سے خطاب کرتے ہوئے فرماتے ہیں۔

شکوہ لشکر و جاہ و جلال و مالت ہست
دلی بکار نیاید بجز نکوکاری

بقای مملکت اندر وجود یک حرف است
کہ دست ہیچ قوی بر ضعیف نگماری

ہمین سعادت و توفیق بر مزیدت باد
کہ حق گزاری و ناحق کسی نیازاری

گلستان و بوستان کو اگر شیخ سعدی سُہروردی کے کلام و پیغام کا لب لباب اور خلاصہ کہا جائے تو شاید بے جا نہ ہوگا۔ فارسی زبان کی کوئی اور ایسی کتاب موجود نہیں جو دنیا میں بالعموم اور اسلامی دنیا میں بالخصوص ان دونوں کتابوں سے زیادہ مقبول خاص و عام ہوئی ہو۔

گذشتہ صدیوں میں کروڑوں تلامذہ نے اسے پڑھا اور لاکھوں اساتذہ نے اسے پڑھایا؛ مشائخ و علماء نے انھیں سر آنکھوں سے لگایا۔ سلاطین و وزراء نے اپنا دستورالعمل بنایا اور شعراء و ادباء نے ان کی فصاحت و بلاغت کے سامنے اپنا سر جھکایا۔

خداداد قبول خاطر و لطفِ سخن، بے مثال فصاحت و بلاغت اور تہذیب اخلاق و تطہیر سیرت کے لئے یہ دونوں کتابیں ایک دوسری کے ساتھ گہری مشابہت و مماثلت رکھتی ہیں تاہم گلستان کو بعض جہات اور حیثیات سے بوستان پر برتری حاصل ہے۔

فارسی نظم میں تو "بوستان" کے علاوہ مثنوی، معنوی، شاہنامہ فردوسی اور دیوان حافظ جیسی کتابیں بھی موجود ہیں جو اس سے کسی طرح بھی کم مقبول نہیں رہیں مگر فارسی نثر میں نہ تو اس سے پہلے اور نہ ہی اس کے بعد کوئی ایسی کتاب لکھی گئی، جس کو "گلستان" سے زیادہ شہرت و مقبولیت حاصل ہوئی ہو۔

"گلستان" کا بنیادی موضوع اخلاق اور پند و موعظت ہے۔ جس سے زیادہ دیکھے

پھیکے اور بے نمک موضوع کا تصور بھی نہیں کیا جا سکتا مگر شیخ سعدی نے ان موضوعات دل نشیں کو حکایاتِ نمکین کی صورت میں ایسا بے مثال حسن بیاں اور بے نظیر لطف ادا بخشا ہے کہ یہ کتاب دنیا کی عظیم ترین اخلاقی کتب میں شمار ہوتی ہے۔

اس کتاب کی عظمت و اہمیت کا سب سے بڑا ثبوت یہ ہے کہ جتنے اس کتاب کے غیر زبانوں میں ترجمے ہوئے ہیں۔ اتنے فارسی کی کسی اور کتاب کے نہیں ہوئے۔ (۱) اور اس کتاب نے نہ صرف ایشیا بلکہ پورے یورپ کو بھی متاثر کیا ہے۔ سر ویسلی نے اپنے تذکرہ میں لکھا ہے :۔

" سعدی کی گلستان کا وہ ترجمہ، جو کہ مشہور فاضل ایجنیس نے لاطینی زبان میں کیا تھا۔ اس نے مدتوں یورپ کے اہل علم و ادب کو شیخ کے خیالات پر فریفتہ رکھا ہے۔"

گلستان، جو کہ بظاہر ۶۵۶ ہجری، یعنی سقوطِ بغداد کے ایک سال بعد لکھی گئی، درحقیقت شیخ سعدی کی عمر بھر کی جگر کاوی اور جانفشانی کا حاصل ہے۔ اس کو آخری اور قطعی شکل مذکورہ سال میں دی گئی۔ دگرنہ حقیقت یہ ہے کہ انہوں نے شاہنامہ کے خالق فردوسی طوسی کی طرح اپنی عمر عزیز کا ایک بڑا حصّہ اس عروسِ سخن کے الجھے ہوئے گیسوؤں کو سلجھانے میں صرف کیا۔ جیسا کہ اس کے دیباچے میں فرماتے ہیں :۔

" برخی از عمر گراں مایہ برو خرج کردیم "

اس کے الفاظ کی شستگی، جملوں کی برجستگی، تمثیلات، تشبیہات، استعارات اور تلمیحات کی طرفگی اور اس پر مستزاد حکایات کی دلکشی اور عبارات کی سادگی و پرکاری بھی اس بات پر دلالت کرتی ہے کہ نظم و نثر کا یہ حیرت انگیز اور مسرت خیز شاہکار یکلخت وجود میں نہیں آیا اور اگر اس میں مصنف کے زندگی بھر کے خونِ جگر کی نمود نہ ہوتی تو اس کا یہ نقش جاوداں سب دیگر نقوش کی طرح ناتمام ہی رہتا۔

مقدمہ کے علاوہ گلستان آٹھ ابواب پر مشتمل ہے۔ ہر باب میں موقع و محل کی مناسبت سے دل نشیں اور بعض اوقات رنگین حکایات بیک وقت شیریں و نمکین اسلوب میں بیان

کی گئی ہیں اور ان سے غیر محسوس انداز میں فکر انگیز نتائج مرتب کئے گئے ہیں جو خود بخود قاری کے قلوب و اذہان پر مرتسم ہو جاتے ہیں۔ ان حکایات میں بقول مولانا حالی مؤلف حیات سعدی:-

"علم اخلاق کی کوئی فرع ایسی نہیں، جو بقدر ضرورت بیان نہ کی گئی ہو۔"

گلستان سے پہلے اخلاق کے موضوع پر کوئی کتاب عمدہ فارسی نثر میں نہیں لکھی گئی تھی جس کو شیخ سعدی اپنے لئے نمونہ یا سرمشق قرار دیتے۔ اس سے پہلے اگرچہ مقامات حمیدی جیسے نثر مصنوع اور قابوس نامہ جیسے نثر سادہ کے اکا دکا نمونے تو موجود تھے مگر گلستان جیسی نثر فنی کا کوئی قابل تقلید نمونہ موجود نہ تھا۔ حق تو یہ ہے کہ صاحب گلستان نے سادگی و پرکاری پر مبنی اسلوب نگارش سے جو سدا بہار گلستان مہکایا۔ وہ خود ہی اس کے موجد تھے اور ان کے ساتھ ہی اس کا خاتمہ ہو گیا۔

فارسی کے کئی ایک ادیبوں نے اس کے اسلوب کا تتبع کرنے کی شعوری کوشش کی مگر ان میں سے کوئی بھی اس کوشش میں کامیاب نہ ہو سکا۔ گلستان کی تقلید میں لکھی جانے والی کتابوں میں سے مولانا جامی کی بہارستان، مجدالدین خوافی کی خارستان اور قاآنی شیرازی کی پریشان قابل ذکر ہیں لیکن بقول مولانا حالی:-

"جب ان کو گلستان کے مقابلہ میں لایا جاتا ہے تو جس طرح آفتاب کے سامنے چاند کی روشنی فرار ہو جاتی ہے۔ اسی طرح بہارستان کا رنگ پھیکا پڑ جاتا ہے۔"

ہمارے ہاں گلستان صدیوں سے شامل نصاب رہی ہے اور اس کے اقوال و امثال بزم آرائی اور نقل محفل کے طور پر استعمال ہوتے رہے ہیں۔ جس کی وجہ سے اردو میں، جو کہ اس خطے میں فارسی کی شایان شان جانشین اور ہماری قومی زبان اور پہچان ہے۔ اس کے صدہا فقرے اور مصرعے ضرب المثل کی حیثیت اختیار کر چکے ہیں اور نہ صرف اردو کی ادبی تحریروں میں بکثرت استعمال ہوتے ہیں بلکہ روزمرہ اردو میں بھی یوں رس بس چکے ہیں۔ جیسے وہ فارسی نہیں بلکہ اردو زبان ہی سے تعلق رکھتے ہیں۔

جس زمانہ میں حضرت شیخ سعدی سہروردی نظامیہ بغداد میں پڑھتے تھے۔ انھوں نے عباسیوں کی اس ظاہری شان و شوکت اور جاہ و حشمت کو اپنی آنکھوں سے دیکھا تھا جو ہارون و مامون کے عہد زریں کی یاد دلاتی تھی مگر درحقیقت خلافت عباسیہ اندر سے کھوکھلی ہو چکی تھی۔ اس کی بنیادی وجہ یہ تھی کہ آخری عباسی خلیفہ مستعصم باللہ نے شمشیر و سناں سے ناطہ توڑ کر طاؤس و رباب سے رشتہ جوڑ لیا تھا۔

اس کا نتیجہ یہ ہوا کہ مسلمانوں کی صدیوں پرانی سلطنت، جو ۱۳۲ ہجری میں قائم ہوئی تھی۔ روز بروز ضعیف سے ضعیف تر ہوتی چلی گئی اور تاتاری سیل آتش و خوں کے سامنے ریت کا گھروندہ ثابت ہوئی۔ " ہے جرم ضعیفی کی سزا مرگ مفاجات " کے مصداق چنگیز خاں کا پوتا ہلاکو خاں ۶۵۷ ہجری میں، عیش کوش اور عالمانِ بے عمل بغدادیوں پر قہر خداوندی کی علامت بن کر ٹوٹ پڑا اور اس نے چشم زدن میں خلفائے بنو عباس کے کئی سو سالہ غلبہ و اقتدار کا خاتمہ کر ڈالا۔

شیخ سعدی عالمانِ بے عمل کو خطاب کرتے ہوئے فرماتے ہیں۔

علم چند انکہ بیشتر خوانی          چوں عمل در تو نیست نادانی

یعنی علم تو جتنا بھی حاصل کر لے، جب عمل تجھ میں نہیں ہے، تو تو جاہلِ مطلق ہے۔

ایک اور جگہ عالمِ بے عمل کو زنبور بے عسل یعنی شہد کی ایک ایسی مکھی قرار دیتے ہیں جس کے پاس ڈنک تو ہو مگر شہد نہ ہو۔

سقوطِ بغداد کا المیہ مسلمانوں کی ملی تاریخ کا انتہائی کربناک المیہ ہے جو انھیں ہمیشہ خون کے آنسو رلاتا رہے گا۔ شیخ سعدی نے بھی، جو کہ دیدۂ بینائے قوم تھے۔ اس قومی سانحہ پر آخری عباسی خلیفہ مستعصم باللہ کا دردناک مرثیہ لکھ کر خون کے آنسو بہائے۔

ان کا مدفن، جو کہ " سعدیہ " کے نام سے مشہور ہے، آج مرجع خاص و عام ہے اور ان کے مزار پر انوار کے صدر دروازے پر لکھا ہوا ان کا یہ شعر آج بھی عشاق دل سوختہ کے دامن دل کو اپنی طرف کھینچتا ہے۔

ز خاکِ سعدی شیراز بوئی عشق آید          ہزار سال پس از مرگ او گردش بوئی

یہ مرثیہ دراصل مسلمانوں کی عظمت رفتہ، شوکت گذشتہ اور ان کی ملی وحدت و یگانگت کی علامت، یعنی خلافت بغداد کا مرثیہ تھا۔

آسمان را حق بود گر خون ببارد بر زمین
بر زوال ملک مستعصم امیر المومنین
ای محمدؐ! اگر قیامت می برآری سر زخاک
سر برآور وین قیامت درمیان خلق بین
خون فرزندانِ عمِ مصطفیٰ شد ریختہ
ہم برآن خاکی کہ سلطانان نہادندی جبین
دجلہ خوں ناب است زین پس گر نہد سر در نشیب
خاکِ گلستانِ بطحا را کند با خون عجین

شیخ سعدی نے سقوط بغداد پر "امت مرحومہ" کا نوحہ لکھ کر نہ صرف جہان اسلامی کے قومی شعراء کی صف میں ایک زندۂ جاوید حیثیت اختیار کر لی بلکہ اس قومی المیہ کے اسباب و عوامل اور محرکات و نتائج کا مفکرانہ انداز میں تحلیل و تجزیہ کرنے کے بعد "ادب برائے ادب" کی بجائے "ادب برائے زندگی" کا نظریہ اپنایا اور ایک بالغ نظر اجتماع شناس کی حیثیت سے اپنے سحر نگار قلم کو اسلامی معاشرہ کی اصلاح و بہبود کے لئے وقف کر دیا۔

سلسلۂ سہروردیہ کا یہ قادر الکلام شاعر، یگانۂ روزگار نثر نگار، عالم بے بدل، عظیم مفکر، انتھک سیاح، بیباک نقاد، نفسیات انسانی کا نباض، عظیم مفکر، انسان دوست انسان، جامعہ شناس معلمِ اخلاق، صوفی رند نما اور رند پارسا تقریباً سو سال تک قلمروِ شعر و سخن میں بلا شرکت غیرے حکومت کرکے ۶۹۱ھ میں شیراز میں فوت اور وہیں پر مدفون ہوا۔

محمد غضنفر علی وڑائچ ۔
لیکچرار فارسی، گورنمنٹ کالج اٹک ۔

# شیخ سعدی سہروردیؒ
# اور
# ان کی ادبی خدمات

سلسلۂ سہروردیہ میں کئی اہم شعراء اور بزرگ ہمیں نظر آتے ہیں جن میں مولانا جلال الدین رومی، فخر الدین عراقی، کمال الدین اصفہانی اور شیخ سعدی شیرازی سر فہرست ہیں۔
بوستان (۱) میں سعدی اپنے مرشد کے بارے میں کہتے ہیں ؎

مقاماتِ مردان بمردی شنو — نہ از سعدی از سہروردی شنو
مرا شیخ دانای مرشد شہاب — دو اندرز فرمود بر روی آب
یکی آنکہ در جمع بدبین مباش — دوم آنکہ در نفس خودبین مباش

(بوستان باب ہفتم ص۷۵)

شیخ سعدی گلستان[۲] میں یوں رقمطراز ہیں۔

"ریشئی درونِ جامہ داشتم و شیخ رحمتہ اللہ علیہ ہر روز پرسیدے کہ چون است و نپرسیدے کہ کجاست دانستم کہ ازاں احتراز میکند کہ ذکرِ ہمہ عضوے روا نباشد و خردمنداں گفتہ اند ہر کہ سخن نسنجد از جواب برنجد"
(گلستان باب ہشتم ص۲۳۷)

اس عبارت میں شیخ رحمتہ اللہ علیہ سے مراد حضرت شیخ شہاب الدین سہروردی ہیں۔ سعدی جب

شیخ رحمتہ اللہ علیہ کہیں تو مراد ان کے مرشد شیخ شہاب الدین سہروردی ہوتے ہیں۔ جب کہ شیخِ اجل اپنے استادِ محترم ابوالفرج ابن جوزی کے لئے لاتے ہیں۔

علامہ شبلی نے شعر العجم (ج ۲) میں غزل میں آپ کے حسبِ ذیل اضافے بتائے ہیں۔

"یہ عموماً مسلم ہے کہ شیخ غزل کے ابوالاباء ہیں۔ قدماء تو سرے سے غزل کہتے ہی نہ تھے۔ قصائد کے ابتدا میں عرب کے طرز پر جو تشبیب کہتے تھے۔ یہی اس زمانہ کی غزل تھی۔ متاخری قدماء مثلاً انوری، ظہیر فاریابی وغیرہم نے قصیدہ سے الگ کرکے غزلیں لکھیں لیکن اس میں کسی قسم کا اثر، کسی قسم کی خیال بندی اور نکتہ آفرینی نہ تھی۔ البتہ چونکہ امتدادِ زمانہ سے قدرتی طور پر زبان خود روز بروز صاف ہوتی جاتی تھی۔ اس لئے غزل کی صفائی اور سادگی بھی روز بروز ترقی کرتی جاتی تھی۔ شیخ کو سادگی اور صفائی کے متعلق کچھ کوشش نہیں کرنی پڑی۔ جو زبان ان کے زمانہ میں تھی وہ پہلے ہی منجھ چکی تھی۔ شیخ نے جو باتیں غزل میں پیدا کیں، حسب ذیل ہیں۔

(۱) شیخ کے زمانہ سے پہلے کے شعراء عشق کے زخم خوردہ نہیں تھے۔ ان میں سے بعض نے عشق کو سرے سے ہاتھ ہی نہیں لگایا تھا۔ بعض نے حسنِ سخن کے لئے اس سے کام لیا اور وہ صرف لفاظی تھی، اندر کچھ نہ تھا۔ شیخ کے زمانہ میں قوم کے شجاعانہ جذبات ہلاکو نے فنا کرکے رکھ دیئے تھے۔ اب رہا سہارا زندگی، وہ صرف اور صرف عشق و عاشقی پر تھا۔ شیخ میں یہ جذبہ فطری تھا اور وہ خود بھی تمام عمر دنیاوی تعلقات سے یکسر آزاد رہے اور یہ جذبہ زوروں پر رہا۔ شیخ معشوقوں کے جور و ستم، بے مہری، بے وفائی کے جانگداز صدمات سے دوچار ہونا پڑا اس کا سینہ درد اور سوز و گداز کا آتشکدہ ہے۔ چند اشعار درج ذیل ہیں۔

خبر ما برسانید بہ مرغانِ چمن ۔۔۔ کہ ہم آواز شما در قفسی افتادہ است

گر دلی داری بہ دلداری سپار ۔۔۔ ضائع آن کشور سلطانیش نیست

گفتم کہ عشق را بصبوری دوا کنم ... ہر روز عشق بیشتر و صبر کمتر است

حدیث عشق چہ داند کسی کہ در ہمہ عمر ... بسر نکوفتہ باشد در سرای را

دو دوست قدر شناسند روز صحبت را

کہ مدتی ببریدند و باز پیوستند

(۲) شیخ سے پہلے عشق کی واردات اور معاملات بیان نہیں کرتے تھے۔ شیخ پہلا شخص ہے جس نے اس کی ابتدا کی۔ امیر خسروؔ، شرف جہاں قزوینی نے اس کو ترقی دی۔ اور وحشی یزدی پر اس طرز کا خاتمہ ہو گیا ؎

بوسہ از لب جان بخش بدہ یا بستان ... کاین متاعی است کہ بخشند و بہا نیز کنند

امشب مگر بہ وقت نمی خواند این خروس ... عشاق بس نہ کردہ ہنوز از کنار و بوس

دل و جانم بتو مشغول و نظر در چپ و راست

تا ندانند حریفان کہ تو منظور منی

شیخ کی غزلوں کی قبولیت کی بڑی وجہ یہ ہے کہ وہ جو خیالات ادا کرتا ہے عموماً وہ ہوتے ہیں جو عموماً عشاق کے دلوں میں پیدا ہوتے ہیں۔ اس بنا پر جب وہ لوگ سنتے ہیں تو سمجھتے ہیں کہ ان کے خیالات کی ترجمانی ایسے خوش آہنگ، دل نشیں اور مؤثر طور پر ہو رہی ہے جس سے وہ خود بھی قاصر تھے۔ مثلاً ملامت عشق پر عاشق عموماً یہی کہے گا ؎

عشق می ورزم و گو خصم ملامت می کن ... نہ من آوردہ ام این شیوہ کہ رسمست قدیم

اب شیخ کی زبان سے سنیئے، چنانچہ کہتے ہیں۔

عشق بازی نہ من آخر بہ جہاں آوردم ... یا گناہیست کہ اول من مسکین کردم

گر کند میل بہ خوباں دل من خورده مگیر ... کیں گناہیست کہ در شہر شما نیز کنند

رفیق و مہرباں و یار ہمدم ... ہمہ کس دوست می دارند و من ہم

و گر گوئی کہ میل خاطرم نیست ... من این دعوی نمی دارم مسلّم

دوستاں منع کنندم کہ چرا دل بتو دادم ... باید اول بتو گفتن کہ چنین خوب چرائی

اس شعر (دوستاں منع ..... کی بلاغت پر لحاظ کرو۔ کہنا یہ تھا کہ لوگ مجھ کو عاشقی سے منع کرتے ہیں لیکن یہ نہیں دیکھتے کہ معشوق کا حسن ہی ایسا دلفریب ہے کہ دل قابو میں نہیں رہ سکتا، اس بات کو کہ معشوق کا حُسن دلفریب ہے، یوں ادا کیا کہ یہ معشوق سے پوچھنا چاہیئے کہ وہ اس قدر حسین کیوں ہے؟ اس طرزِ ادا میں جدت یہ کہ خود معشوق کو مخاطب کرکے یہ کہنا کہ یہ تو تجھ سے پوچھنا چاہیئے کہ تو اس قدر حسین کیوں ہے؟ معشوق کے حسن کی تعریف خود اس کے مُنہ پر، اس کا پہلو اس سے بڑھ کر اور کیا لطیف اور دلآویز ہوسکتا ہے۔ شیخ پہلا شخص ہے۔ جس نے غزلوں میں واعظوں اور زاہدوں کی پردہ دری کی ہے اور ریاکاری کی دقیق و عمیق اور باریک کارسازیوں کی قلعی کھولی ہے۔ خیاؔم نے رباعیات میں اس مضمون کو ادا کیا تھا لیکن صاف صاف اور کھلے لفظوں میں۔ شیخ کی طرح چبھتی ہوئی چوٹیں نہ تھیں جن سے ریاکاروں کے دل برما جائیں۔

محتسب در قفائے رندان لست | غافل از صوفیانِ شاہد باز
برون نمی رود از خانقاہ یکے ہشیار | کہ پیش شحنہ بگوید کہ صوفیان مستند

اس مضمون کو خواجہ حافظ شیرازی نے اس قدر وسعت دی کہ خاص ان کا ہوگیا۔ اصل بنیاد شیخ نے قائم کی۔

ای محتسب از جوان چہ پُرسی | من توجہ نمی کنم کہ پیرم

اس شعر میں اوروں کی بجائے خود کو ملزم ٹھہرایا ہے اور یہ بلاغت کا ایک خاص پہلو ہے۔

(۵) مدح، ذم، رزم، بزم، مرثیہ، غرض جس قدر مضامین ہیں۔ اگرچہ ان پر ہزاروں بلکہ لاکھوں اشعار مل سکتے ہیں لیکن اساسی مضامین چند ہی ہوتے ہیں اور ان کو ہی سو طرح سے الٹ پلٹ کر بیان کرتے ہیں۔ اس لئے اصلی شاعری کا حقدار وہی ہے جس نے یہ بنیادیں قائم کیں۔ شیخ کے بعد اگرچہ غزل کو بہت ترقی ہوئی اور خواجہ حافظ نے اس عمارت کو اس قدر بلند کر دیا کہ طائرِ خیال بھی وہاں تک نہیں پہنچ سکتا لیکن غور سے دیکھیں تو اکثر مضامین اور طرزِ خیال کی داغ بیل شیخ نے ڈالی۔

(۶) شیخ سے پہلے جو مضامین ادا کئے جاتے تھے۔ صاف صاف سرسری طور پر ادا کئے جاتے

تھے۔ شیخ نے طرزِ ادا میں بہت سی جدتیں پیدا کیں اور بیان کے نئے نئے اسلوب پیدا کئے۔ وہ ایک معمولی سی بات کو لیتے ہیں اور طرزِ ادا سے اس میں عمدگی پیدا کر دیتے ہیں۔ مثلاً ان کا کہنا یہ تھا کہ گناہ سب کرتے ہیں فرق صرف یہ ہے کہ ہم ریاکاری سے چھپاتے نہیں۔ اس مضمون کو شیخ اس طرح ادا کرتے ہیں۔

ہیچ کس بے دامن تر نیست اما دیگران　　　　باز مے پوشند و ما بر آفتاب افگندہ ایم

دامن تر گناہ، کو کہتے ہیں، بر آفتاب افگندن، دھوپ میں ڈالنا۔ دامن ترا اور بر آفتاب افگندن کے محاورہ اور اس طرز نے کس قدر خوبی پیدا کر دی ہے۔ دھوپ میں ڈال دینے سے چیز خشک ہو جاتی ہے۔ اس لئے یہ بھی کنایہ ہے کہ ریاکاری سے بچنا کسی نہ کسی دن ہم کو گناہ سے مجتنب بھی کر دے گا یا یہ کہ خدا ایسا گناہ معاف بھی کر دے گا لیکن ریاکاری کا گناہ نہ چھوٹ سکتا ہے نہ قابل معافی ہے۔

بعض جگہ معمولی بات کو اس پیرایہ میں دکھلاتے ہیں کہ اس میں ندرت پیدا ہو جاتی ہے مثلاً معشوق کی بے وفائی ایک عام بات ہے۔ اس کو اس طرح ادا کرتے ہیں۔

فریاد دوستاں ہمہ از دستِ دشمن است

فریاد سعدی از دلِ نامہربانِ دوست

(۷) شیخ صرف شاعر ہی نہیں تھے بلکہ عارف اور دل بینا بھی رکھتے تھے۔ چنانچہ بعض غزلیں آپ نے تصوف و عرفان کے بیان میں بھی کہی ہیں جن کو پڑھ کر اہل حال و قال پر وجدانی کیفیت طاری ہو جاتی ہے۔ ایک عارفانہ غزل کا مطلع یہ ہے۔ ؎

بجہان خرم از آنم کہ جہاں خرم از وست　　　　عاشقم بر ہمہ عالم کہ ہمہ عالم از وست

(۸) آپ نے اخلاقیات کو موضوع بنا کر بھی غزلیں کہی ہیں۔ یہ غزلیں محض پند و موعظت کا مرقع نہیں بلکہ ان میں احساسِ آدمیت کو ابھارا گیا ہے۔ ایک غزل کا مطلع درج ذیل ہے۔

چو کسی در آمد از پای و تو دست گاہ داری

گر آدمیتی ہست دلش نگاہ داری

## قصائدِ سعدی

آپ سے پہلے قصیدے کا کمال پُرشکوہ الفاظ کا استعمال اور ممدوح کی تعریف میں مبالغہ و اغراق سمجھا جاتا تھا۔ بیان کی سادگی اور صفائی آپ کو دوسروں سے ممتاز کرتی ہے چونکہ آپ آزاد خیال شاعر تھے۔ اس لئے جو محسوس کرتے وہی لکھتے تھے۔ اس بنا پر کسی در پر جبیں نہ جھکائی۔ جو قصائد مدح میں کہے ہیں وہ خوشامد اور تملق سے قطعاً پاک ہیں۔ قصائد میں پند و موعظت کی ادائیگی انتہائی موثر طور پر کی گئی ہے۔ اتابکوں کے زوال پر ہلاکو خاں کے خاندان کی طرف سے انکیانو فارس کا حکمران تھا۔ اس کی مدح میں کہے گئے قصیدے سے چند بیت پیشِ خدمت ہیں۔

بس بگردید و بگردد روزگار — دل بدنیا در نبندد ہوشیار
ایکہ دستت میرسد کاری بکن — پیش ازان کز تو نیاید ہیچ کار
نام نیکو گر بماند ز آدمی — بہ کزو ماند سرای زرنگار
سعدیا چندانکہ می دانی بگو — حق نشاید گفتن الا آشکار
ہر کرا خوف و طمع در کار نیست — از خطا باکش نباشد و ز تتار
دولت نوین اعظم شہریار — باد تا باشد بقائے روزگار

ایک اور قصیدے کا مطلع درج ذیل ہے۔ یہ قصیدہ بھی امیر انکیانو کی مدح میں ہے۔

بسی صورت بگردیداست عالم — وزیں صورت بگردد عاقبت ہم

امیر انکیانو کی مدح میں کہتے ہیں۔

سخن شیریں بود پیر کہن را — ندانم بشنود نوین اعظم
جہان سالار عادل انکیانو — سپہ دار عراق و ترک و دیلم
کہ روز بزم بر تخت کیانی — فریدونست و روز رزم رستم
چنیں پند از پدر نشنیدہ باشی — الا گر ہوشمندی بشنو از عم

چونکہ قصائد میں بھی آپ کی غرض حکمرانوں کی اصلاح اور اخلاقی تعلیم دینا تھی۔ آپ کو دنیوی مال و

اس کے ساتھ ایک عمامہ اور پانچ سو اشرفیاں بھی بھیجیں لیکن قاصد نے ڈیڑھ سو (۱۵۰) اشرفیاں خود اڑا لیں۔ آپ نے سوالات کے جوابات کے ساتھ اشرفیوں کی رسید بھی لکھ دی اور عجیب و غریب طریقہ سے نوکر کی خیانت ظاہر کی۔

چونکہ تشریفم فرستادی و مال ◦ مالت افزوں باد و خصمت پائمال

ہر بہ دیناریت سالے عمر باد ◦ تا بمانی سی صد ۳۵۰ و پنجاہ سال

یعنی اگر آپ کو ہر دینار کے بدلے ایک سال عمر ملے تو آپ ۳۵۰ سال زندہ رہیں گے۔ خواجہ موصوف نے نوکر سے باز پرس کی اور معذرت کے ساتھ تلافی کر دی۔

صاحب دیوان کے چھوٹے بھائی خواجہ علاء الدین جوینی صاحب تاریخ جہانگشائے جوینی بھی آپ کے ممدوح تھے۔

علاوہ ازیں سلجوق شاہ، امیر انکیانو، مجدالدین رومی، تارک سوسی، عزالدین تازی گوئی وغیرہم کی مدح میں فارسی قصائد جبکہ نورالدین ابن صیاد، فخرالدین کی مدح میں عربی قصائد کلیات میں ملتے ہیں۔

جن لوگوں کے انہوں نے مرثیے لکھے ہیں وہ حسب ذیل ہیں۔

سعد بن ابوبکر بن سعد زنگی، امیر سیف الدین، مستعصم۔

## گلستانِ سعدی

یہ مشہور زمانہ و عجوبہ روزگار کتاب ۶۵۶ھ میں پایۂ تکمیل کو پہنچی۔ جیسا کہ کلامِ سعدی سے معلوم ہوتا ہے۔

دراں مدت کہ مارا وقت خوش بود ◦ ز ہجرت ششصد و پنجاہ و شش بود

مراد ما نصیحت بود و گفتیم ◦ حوالت با خدا کردیم و رفتیم

سعدی نہ صرف ایک بزرگ اور عظیم شاعر ہیں بلکہ ایک بہت بڑے مرتبے کے نثر نگار بھی۔ ادبیات فارسی میں ان کا مقام نہایت بلند و اعلیٰ و ارفع ہے بلکہ حقیقت یہ ہے کہ فارسی ادبیات کی نظم و نثر ان کے ذکر کے بغیر نامکمل رہتی ہے لیکن ان کے جامع حیثیات

متاع سے کوئی رغبت نہیں تھی۔ اس بنا پر قناعت کی مملکت میں آپ کو خاص اہمیت و حیثیت حاصل تھی۔ ذیل کے چند اشعار سے آپ کی بے نیازی اور آزادی فکر کا پتا چلتا ہے

مرا طبع ازین گونہ خواہان نبود | سر مدحت پادشاہان نبود
براہ تکلف مرو سعدیا | اگر صدق داری بیار و بیا
چہ حاجت کہ نہ کرسی آسمان | نہی زیر پای قزل ارسلان
مگو پای عزت بر افلاک نہ | بگو روی اخلاص بر خاک نہ

## مرثیہ گوئی

آپ نے مرثیے بھی کہے اور ان میں بھی اپنی انفرادیت کو قائم رکھا ہے۔ آپ وہ پہلے شاعر ہیں جنہوں نے فرد کا مرثیہ کہتے ہوئے پوری قوم کا نوحہ لکھا ہے۔ خلافتِ عباسیہ اگرچہ برائے نام رہ گئی تھی لیکن پھر بھی یہ پانچ سو سال کی ایک عظیم یادگار تھی۔ جس کے ڈنکے ایشیا اور یورپ میں بجتے تھے۔ اس کا دار الحکومت بغداد تھا جو اسلامی علوم و فنون کا مرکز رہ چکا تھا۔ ۶۵۶ھ میں ہلاکو نے بغداد کی اینٹ سے اینٹ بجادی اور خلیفہ مستعصم باللہ کو انتہائی بیدردی سے مروادیا۔ مستعصم کا مرثیہ گویا پوری ملتِ اسلامیہ کا مرثیہ ہے جو ہلاکو کے ہاتھوں ہلاک ہوئی تھی۔ اس مرثیے کے مطلع سے باقی اشعار کا اندازہ ہوسکتا ہے

آسمان راحق بود گر خون ببارد بر زمین | بر زوالِ ملک مستعصم امیر المومنین

## شیخ کے ممدوحین

اتابک سعد بن ابو بکر بن سعد بن زنگی (جس کے نام گلستان ۶۵۶ھ معنون ہے۔) ترکان خاتون سعد کی ملکہ بھی آپ کی ممدوحہ تھی جبکہ آبش خاتون سعد کی بیٹی بھی آپ کی ممدوحہ تھی۔ امیر فخر الدین ابو بکر، ہلاکو خاں کا وزیر اعظم خواجہ شمس الدین جوینی صاحب دیوان جس کے نام کی مناسبت سے آپ نے دیوان کا نام 'صاحبیہ' رکھا ہے اور اسی کے نام منسوب ہے۔ ایک بار خواجہ شمس الدین صاحب دیوان نے چند سوال آپ کے پاس بھیجے۔

ہونے کی بنا پر یہ فیصلہ کرنا واقعی ایک مشکل امر ہے کہ آپ کو یہ نمایاں مقام شاعر کی حیثیت کی بنا پر حاصل ہوا یا بطور نثر نگار۔

سعدی کو اپنی عظمت و بزرگی اور شہرت سے اپنی زندگی میں ہی آگاہی حاصل تھی چنانچہ گلستانِ سعدی' کے دیباچے میں لکھا ہے

" ذکرِ جمیل سعدی کہ در افواہ عام افتادہ است وصیتِ سخنش کہ در بسیط زمین رفتہ وقصب الجیب حدیثش کہ ہمچو شکر میخورند ورقعہ منشآتش کہ ہمچو کاغذ زر میبرند"۔

ملک الشعراء بہار نے اپنی بلند پایہ تصنیف" سبک شناسی' ج ۳"، میں لکھا ہے۔

"ہنر واستادی وشخصیت سعدی علیہ الرحمۃ رادر گلستان باید یافت واگر ایں کتاب کوچک حجم بزرگ مایہ نبودی دو ثلث از شخصیت وبلندی مقام شیخ ناپیدا بودی و شاید نثر فارسی از چنیں ذخیرۂ عظیم وپر بہار محروم می ماندی' زیرا نہ و زمان گذشتہ و نہ در زمان آئندہ ممکنست نظری برائے گلستان پیدا کرد۔"

"تاریخ ادبیات ایران"، کے مصنف' رضا زادہ جواد کے مطابق۔

"گلستانِ سعدی"، در واقع مقامات است ہمچون مقاماتِ قاضی حمید الدین، اما مقاماتِ قاضی تقلید صرف وخشکی است کہ از بدیع الزمان و حریری شدہ است ولی مقاماتِ سعدی مقاماتی است کہ تقلید در آن نیست و سراسر ابتکار و ابداع و چابکدستی وصنعت گری است۔" (۴)

آپ نے گلستان میں مشہور عربی نگار جاحظ کے انداز نگارش سے استفادہ کرتے ہوئے ابواب کی ترتیب و تبویب اس خوبصورتی اور عمدگی سے کی ہے کہ اس سے بہتر ترتیب دینا شاید و باید والی بات ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| باب اوّل | در سیرتِ پادشاہان | باب دوم | در اخلاقِ درویشاں۔ |
| باب سوم | در فضیلتِ قناعت | باب چہارم | در فوائدِ خاموشی |
| باب پنجم | در عشق جوانی | باب ششم | در ضعف و پیری |

باب ہفتم در تاثیر تربیت — باب ہشتم در آدابِ صحبت۔

## گلستان کا اسلوب نگارش۔

سعدی علیہ الرحمۃ کے زمانے میں ہمیں تین قسم کے اسلوبِ نگارش دکھائی دیتے ہیں اوّل نثرِ سادہ و مرسل و رواں، جو علمی کتب اور بعض تاریخی کتب میں دکھائی دیتی ہے۔ دوم نثرِ مصنوع، اور وہ بھی دو قسم کی ہے۔ ایک قسم، مناشیر و منشیانہ۔ یہ ابوالمعالی اور انکی پیروی کرنے والوں کا طرزِ نگارش تھا۔ دوسری قسم نثرِ مسجع اور مقامات نویسی، جو ہمیں خواجہ عبداللہ انصاری اور قاضی حمید الدین کے ہاں نظر آتی ہے۔ بعد میں آنے والے لوگوں سے ان دونوں اقسام کی پیروی نہ ہو سکی۔ سوم، یہ سعدیؒ کا اپنا اسلوب نگارش ہے۔

آپ ان دونوں اسالیب پر گہری نظر رکھے ہوئے تھے اور آپ نے رسالوں میں جو کلیات کے مقدمہ میں ہیں، خواجہ عبداللہ انصاری کے اسلوب کی پیروی کی ہے۔ گلستان بھی مقامات میں سے ہے اور بلا شبہ اسے قاضی حمید الدین کی مقامات کا ثانی اثنین کہا جاسکتا ہے لیکن قاضی صاحب نے مقاماتِ بدیعی و مقاماتِ حریری کی طرف خشک تقلید کی ہے جبکہ آپ نے تقلید کی بجائے اجتہاد، ندرت، چابکدستی، مہارت اور صنعت گری سے استفادہ کیا ہے۔

آپ عرب و عجم کے نثر نگاروں کی نثر پر گہری نظر رکھتے ہوئے تھے اور جو چیز آپ کو ناپسند ہوئی اسے خیر آباد کہہ دیا اور جو بات پسند آئی اسے استعمال میں لے آئے یہاں تک کہ وہاں ہی کی ہو کر رہ گئی اور کوئی اُس کی پیروی نہ کر سکا۔

نظم و نثر کی ایسی ہم آہنگی، جیسی گلستان میں ہے کلیلہ و دمنہ کے علاوہ کہیں کوئی دکھائی نہیں دیتی اور بھی کئی حضرات نے نظم و نثر میں ہم آہنگی پیدا کرنے کی کوشش کی رسائل بہاء الدین بغدادی میں نظم و نثر کی مناسبت مناسب نہیں ہے۔ مرزبان نامہ اس لحاظ سے بالکل ہی مفلس ہے اور وہ کلیلہ و دمنہ تک نہیں پہنچتی۔ راحت الصدور کے مصنف راوندی نے اگرچہ موقع و محل کی مناسبت سے اشعار لانے کی انتہائی کوشش کی ہے مگر وہ

جو اشعار لاتے ہیں وہ شاہنامہ سے، عمادی شہریاری کے قصائد سے اور کچھ اپنے ہیں۔
اسی ضمن میں، بحر الفوائد کا ذکر بھی کیا جا سکتا ہے۔ جس کے مصنف ملا محمد تقی کاشانی صاحبِ ایضاح المشتبہات ہیں۔ یہ کتاب (بحر الفوائد) چھٹی صدی ہجری میں تصنیف ہوئی۔
تاریخ وصّاف کے مصنف فضل اللہ شیرازی المعروف وصاف نے اشعار کے انتخاب میں غور و فکر سے کام نہیں لیا۔ اکثر اپنے اشعار کو کام میں لائے ہیں اور کبھی کبھی دور از کار اشعار کا استعمال کیا ہے۔ گلستان سے پہلے کلیلہ و دمنہ اس سلسلے میں سر فہرست تھی پھر گلستان تصنیف ہونے پر، گلستان کو سر فہرست قرار دیا گیا اور کلیلہ و دمنہ دوم ٹھہرائی گئی
آپ (شیخ سعدیؒ) نے اس اسلوب کو جس عمدگی و مہارت سے استعمال کیا اس بنا پر آپ ان مذکورہ بالا تمام مصنفین سے بالاتر دکھائی دیتے ہیں۔ گویا آپ جس عمدگی، مہارت اور ندرت سے اس اسلوب سے عہدہ برا ہوئے، وہ ہر کسی کا حصہ نہیں ہوتا۔
آپ چھوٹے چھوٹے فقرے لکھتے ہیں لیکن بقول حالیؔ۔
یہ ریشم کے لچھے معلوم ہوتے ہیں۔
آپ کی نثر میں نظم کی سی روانی ہے۔ مثلاً

"واقعہ ہا در پیش است و دشمناں از پس، نباید کہ بوقت حاجت در مانی۔"
(گلستان ب ۱ ح ۱۸)

"افتد کہ ندیم حضرت سلطان را زر بیاید و باشد کہ سر برود۔"
(گلستان ب ۱ حکایت ۱۵)

"ای برادر حرم در پیش است و حرامی از پس، اگر رفتی بُردی و اگر خفتی مردی۔"
(گلستان ب ۲ حکایت نمبر ۶)

## تازہ و شگفتہ تشبیہات

گلستان میں تازہ و شگفتہ تشبیہات بکثرت پائی جاتی ہیں۔ تاہم چند ایک پر ہی اکتفا کیا جاتا ہے۔ مثلاً۔

"میوہ عنفوان شبابش نو رسیدہ و سبزۂ گلستان عذارش نو دمیدہ۔"
(گلستان بابِ حکایت ۱۴)

"دستِ تحسر بدندان گرفت۔" " " " " "
"دست کرم برکشاد و داد سخاوت بداد۔" " " " " ۱۸

## ایجاز و اختصار

آپ ایک وسیع مضمون کو مختصر سے مختصر الفاظ میں بیان کرنے کی انتہائی قدرت رکھتے تھے۔ آپ کی تحریر میں ایجاز و اختصار اعجاز کو پہنچ گیا ہے۔ آپ کے جملوں میں معنی کی ایک دنیا پنہاں ہے۔ اس فن میں کوئی ادیب بھی آپ کے مرتبے تک پہنچنے میں کامیاب نہیں ہو سکا۔ مثلاً گلستان بابِ حکایت ۱۳ کے مطابق ایک بادشاہ کسی فقیر کی درد بھری صدا سے متاثر ہو کر کہتا ہے۔

دامن بدار ای درویش،

فقیر جواباً عرض کرتا ہے۔

دامن از کجا آرم کہ جامہ ندارم۔

اس مختصر سے جملے میں افلاس اور کم مائیگی کی پوری داستان بیان کر دی گئی ہے۔

گلستان بابِ حکایت ۳۰ میں فرماتے ہیں ۔" ایک باورچی خانے کو آگ لگ گئی جس سے آہستہ آہستہ پورا محل جل کر تباہ ہو گیا۔ اس انقلاب کو ذیل کے فقرے میں بیان کیا ہے اور نظم کی اس کے مقابلے میں کچھ حیثیت نہیں رہتی۔ یا دوسرے لفظوں میں اس پر سیکڑوں نظمیں قربان کی جا سکتی ہیں۔ علامہ تفتازانی لکھتے ہیں۔" کاش سعدی ساری "مطول" مجھ سے لے لیتے اور یہ فقرہ مجھے دے دیتے۔

" از بسترِ نرمش بر خاکسترِ گرمش نشاند۔"

## تناسب اور ہم آہنگی

موزوں، متناسب اور ہم آہنگ الفاظ لانے میں آپ کو وہ ملکہ حاصل ہے کہ شاید و باید۔ آپ کے فقرات، سننے والے پر وہی کیفیت پیدا کر دیتے ہیں جو ایک خوش آہنگ سُر سننے پر ہوتی ہے۔ مثلاً۔

" بکوشید تا جامہ زنان نہ پوشید۔" (گلستان باب حکایت نمبر ۳)

" محال است کہ ہنرمندان بمیرند و بی ہنران جای ایشان گیرند۔"

(گلستان باب حکایت نمبر ۳)

" وقتی بسلامی بر نجند و گاہی بدشنامی خلعت دہند۔"

(گلستان باب حکایت نمبر ۱)

"نان جو خوردن و بر زمین نشستن بہ کہ کمرِ زرین بستن و بخدمت ایستادن۔

(گلستان باب حکایت نمبر ۳)

## ضرب الامثال

آپ کے الفاظ میں اس قدر بے ساختہ پن ہے اور حقیقت طرازی ہے جو کسی اور کے ہاں شاذ ہی نظر آئے گی۔ بقول مولانا حالی۔

" اس کتاب کی عمدہ خاصیتوں میں ایک یہ خاصیت بھی فارسی لٹریچر میں نہایت عجیب اور قابلِ لحاظ ہے کہ فارسی اور اردو کی تحریر و تقریر میں جس قدر گلستان سعدی کے جملے، اشعار اور مصرعے ضرب المثل ہیں اور کسی کتاب میں نہیں دیکھے گئے۔" چند ایک درج کیے جاتے ہیں۔

" نصیحت پادشاہان مسلم کسی راست کہ بیم سر ندارد یا امیدِ زر۔" " ہر کہ بر زیردستان نبخشاید بجورِ زبردستان گرفتار آید۔" (گلستان ب)

" از نفس پرور ہنر پروری نیاید و بی ہنر سروری را نشاید۔" " دو چیز خلاف

عقل است خوردن بیش از رزقِ مقسوم و مردن پیش از وقت معلوم۔"

(ایضاً)

"اندک اندک خیلی شود و قطرہ قطرہ سیلی گردد۔" "مشک آنست کہ خود ببوید نہ کہ عطار بگوید، اگر شب ہا ہمہ شب قدر بودی شب قدر بی قدر بودی۔"

(ایضاً)

؎ بس قامتِ خوش کہ زیر چادر باشد — چون باز کنی مادر مادر باشد

ہر چہ زود بر آید دیر نپاید۔ (ایضاً)

"ہمہ کس را عقلِ خود بکمال نماید و فرزندِ خود بجمال۔" بر عجزِ دشمن رحمت مکن کہ اگر قادر شود بر تو نبخشاید۔" جوانمرد کہ بخورد و بدہد بہ از عابد کہ بردو بنہد"

(ایضاً)

"نصیحت از دشمن پذیرفتن خطا است ولیکن شنیدن روا است کہ بخلاف آن کار کنی عین صوابست۔" "تا کار بزر بر می آید جان در خطر افگندن نشاید"

(ایضاً)

"سخن میان دو دشمن چناں گوئی کہ اگر دوست گردند شرم زدہ نباشی۔" (ایضاً)

## مسجع اور مقفیٰ عبارت

آپ نے نظم کی طرح نثر میں بھی ناپ تول کا خیال رکھا ہے اور قافیہ بندی بھی کی ہے۔ اس سے فقرے میں شعر کی شان پیدا ہو گئی ہے۔

ہنوز نگران است کہ ملکش با دگران است۔ (بابؔ حکایت ۲۱)

آتش نشاندن و اخگر گذاشتن، افعی کشتن و بچہ اش نگہداشتن کار خردمندان نیست

(بابؔ حکایت ۴)

## نثر میں نظم کا پیوند

نثر میں اشعار کا استعمال اتنا موقع و محل کے مطابق کرتے ہیں کہ گویا وہ اشعار کہے

ہی صرف ان مواقع کے لئے ہیں اور ان سے نثر پہلے کی نسبت زیادہ مؤثر اور اثر انگیز بن جاتی ہے اور وہ اشعار بھی نثر کا جزو معلوم ہوتے ہیں۔

## آیات قرآنی اور احادیث کا موزوں استعمال

آپ نے اپنی نظم و نثر کو آیات قرآنی اور احادیث مبارکہ سے زینت بخشی ہے جس سے کتاب کی علمی حیثیت و مرتبے میں انتہائی اضافہ ہوا ہے۔

## گلستان کی مقبولیت

گلستان' کے قبول عام اور شہرت دوام پر تبصرہ کرتے ہوئے حالی کہتے ہیں

"نہ اس میں رزم تھی نہ عجیب و غریب افسانے نہ فوق العادہ قصے نہ حقائق و معارف نہ شریعت کے اسرار نہ طریقت کے نکات نہ غزل عاشقانہ، نہ قول عارفانہ بلکہ اس کی بنیاد محض اخلاق و پند و موعظت پر رکھی گئی تھی جس سے زیادہ کوئی پھیکا اور بے نمک مضمون خاص کر فارسی لٹریچر میں نہیں پایا جاتا۔ پند و موعظت جب تک قصہ یا ناٹک کے پیرایہ میں ادا نہ کی جائے اکثر مخاطب کی وحشت و تنفر کا باعث ہوتی ہے کیونکہ انسان کی طبیعت میں یہ بات ودیعت کی گئی ہے کہ وہ کھلی نصیحت سے متنفر اور چھپی نصیحتوں سے متاثر ہوتا ہے۔ پس گلستان کا اس قدر مقبول ہونا سوا اس کے کہ اس کی فصاحت و بلاغت حسن بیان اور لطف ادا کو تمام فارسی لٹریچر میں بے مثل اور لاجواب تسلیم کیا جائے، اور کسی وجہ پر معمول نہیں ہو سکتا۔

## نظم و نثر کا جامع

بقول حالی

"نظم و نثر کے جامع فارسی زبان ہی میں نادرالوجود نہیں ہیں بلکہ ہر زبان کا یہی حال ہے۔ انگریزی میں باوجودیکہ لٹریچر کی ترقی انتہا کے درجے کو پہنچ گئی ہے۔ صرف گنتی کے آدمی ایسے ہیں۔ جن کو نظم و نثر دونوں میں تمام اہلِ فن کے نزدیک مقبولیت حاصل ہوئی ہے۔ بعضے ملٹن کو، بعضے مکاٹ کو اور بعضے ایک آدھ آدمی کو نظم و نثر کا جامع خیال کرتے ہیں۔ یہ شیخ کے لئے یہ کچھ کم فخر کی بات نہیں ہے کہ ایران میں صرف اسی کی نظم و نثر ایسی ہیں جن کو تمام اہل زبان نے تسلیم کیا ہے۔"

آپ نے یہ پُر بہا اور گرانمایہ کتاب اپنے محسن و ممدوح اتابک سعد بن ابو بکر بن سعد زنگی کے نام معنون فرمائی۔ جیسا کہ فرماتے ہیں۔

علی الخصوص کہ دیباچہ ہمایونش      بنام سعد ابو بکر سعد بن زنگی است

## گلستان کی تقلید

گلستان، کی تقلید میں امیر خسرو نے شکرستان، مجد الدین خوافی نے خارستان، جامی نے بہارستان، معین الدین جوینی نے نگارستان، قاآنی نے پریشان لکھیں اور بھی کئی حضرات نے اس سلسلے میں کتب لکھیں لیکن وہ تمام کی تمام ناتمام رہیں اور کوئی کتاب بھی گلستان کی، گردِ پا کو بھی نہ پا سکی۔

## گلستان کی اخلاقی اہمیت

آپ کی یہ گرانمایہ کتاب نہ صرف نظم و نثر کا ایک حسین امتزاج ہے بلکہ اخلاقی لحاظ سے بھی اس کا پایہ نہایت بلند ہے۔ گلستان شروع سے آخر تک پڑھتے جاؤ۔ شاید ہی کوئی ورق ایسا آئے گا جس میں آپ نے پند و موعظت اور اخلاقی تعلیم کو نہایت جاذب اور دل نشین پیرائے میں بیان نہ کیا ہو۔ چونکہ آپ کی شخصیت جامع الحیثیات ہے۔ اس بنا پر آپ نے اپنے تجربات دوسروں تک بھی پہنچائے ہیں تاکہ وہ ان سے استفادہ

کریں اور اپنے وقت کو گزشتہ تجربات کے دہرانے میں ضائع ہونے سے بچائیں۔

آپ کے بعض اخلاقی نظریے عام اخلاقی اصولوں سے مختلف نظر آتے ہیں جن پر بعض ناقدوں نے اعتراض بھی کیا ہے۔

(۱) دروغ مصلحت آمیز بہ از راستی فتنہ انگیز۔ پہلے باب کی پہلی حکایت میں فرماتے ہیں کہ کسی مصلحت کی بنا پر جھوٹ بولنے سے گریز نہیں کرنا چاہیئے۔

اگر ہم اس حکایت کا تجزیہ کرتے ہوئے ایسے کرداروں سے موازنہ کریں جن کا مقصد اپنی ظاہری راستبازی اور پارسائی سے دوسروں کے لئے تکلیف اور مصائب و الم پیدا کرنا اور فتنہ و فساد پھیلانا ہے جبکہ قرآنِ پاک میں فتنہ کے لئے "الفتنۃ اشدّ من القتل ــــ الفتنۃ اکبر من القتل" فرمایا ہے۔ ایسی سچائی جس سے لوگوں کا امن و سکون چھن جانے کا اندیشہ ہو۔ اس سے وہ جھوٹ (جو بظاہر مذموم ہے) بہتر ہے جس سے لوگوں کی زندگیاں امن میں ہوں۔

(۲) باب اوّل کی ایک اور حکایت کے مطابق، اچھی تعلیم و تربیت انسانی طبائع میں جرائم کے موروثی اثرات اور بد فطرتی کے رجحانات بدلنے میں کامیاب نہیں ہو سکتی۔

عاقبت گرگ زادہ گرگ شود    گرچہ با آدمی بزرگ شود

اس لئے فطرت کو بدلنے کے لئے تعلیم و تربیت کی کوشش کرنا لاحاصل ہے۔

قرآن و حدیث میں جہاں بچوں کی تعلیم و تربیت میں تادیب پر خاصا زور دیا گیا ہے وہاں یہ بات بھی بتادی گئی ہے۔ انسانی طبائع میں راسخ شدہ عادات نہیں بدلتیں پہاڑ اپنی جگہ سے ہل سکتا ہے لیکن انسان اپنی جبلّت سے نہیں ٹلتا۔ اچھی تعلیم و تربیت اپنا اثر تو ضرور رکھتی ہے لیکن اس سے کسی پر ہر ایک جیسا اثر کبھی نہیں ہو سکتا ہر کوئی اپنے ظرف کے مطابق اس سے استفادہ کرتا ہے۔ اس بات کو آپ نے بارش کی مثال سے سمجھایا ہے۔

باران کہ در لطافت طبعش خلاف نیست ؛؛ در باغ لالہ روید و در شورہ بوم و خس

بارش جس کی لطافت طبع ہر جگہ کے لئے ایک جیسی ہے لیکن ایک جیسی چیز سے دونوں

نے اثر مختلف لیا۔ باغ میں اسی بارش سے گل و لالہ اُگے مگر زمین شورہ میں بوم وخس کی پیداوار ہوئی۔

(۳) آپ کا نظریہ ہے کہ بُروں کے ساتھ نیکی کرنا ایسے۔ ہے جیسے نیکوں کے ساتھ برائی کرنا۔

نکوئی بابدان کردن چنان است　　　　که بد کردن بجائے نیک مرداں

حالانکہ بلند کردار تو بروں کے ساتھ بھی نیکی اور چشم پوشی سے کام لیتے ہیں بلکہ دشمنوں کے مظالم اور بدسلوکی برداشت کرنے کے بعد بھی ان سے مروت اور بلند اخلاقی سے پیش آتے ہیں۔ آپ کے اس نظریے پر اعتراض ہی لیکن غور سے دیکھا جائے تو کوئی اعتراض نہیں رہتا۔ اگر برائی پر ابتدا میں قابو نہ پایا جائے تو پھر اس پر قابو پانا آسان نہیں رہتا۔ علاوہ ازیں متکبر کے ساتھ تکبر سے پیش آنا بھی نیکی ہے۔

(۴) آپ کے اس شعر پر بھی اعتراض کیا جاتا ہے۔

اگر شہ روز را گوید شب است این　∴　بباید گفت اینک ماہ و پروین

اس شعر میں بادشاہ کی ہاں میں ہاں ملاتے ہوئے دن کو رات اور ساتھ چاند تارے بتانے کی بجائے بادشاہوں کو اس بات کی تلقین کی گئی ہے کہ عقل و شعور سے کام لیں ہاں میں ہاں ملانے والے خوشامدیوں سے بچیں۔

(۵) ایک اور حکایت، جس میں مریض بادشاہ کے لئے یونانی حکما نے انسانی پتہ تجویز کیا تھا جو خاص صفات سے موصوف ہو مگر تجربے کی نوبت نہ آئی۔ حکایت غلط ہے یا درست آپ نے اس سے نہایت مفید نتیجہ اخذ کیا ہے کہ زبردست کو زیردست پر ظلم وستم کرنے سے پہلے یہ سوچ لینا چاہیئے کہ اس سے بھی زبردست موجود ہیں۔

زیر پایت گر بدانی حالِ مور　　　　ہمچو حالِ تست زیر پای پیل

## وفات

خاندانِ سہروردیہ کی یہ جلیل القدر ہستی ۶۹۱ھ میں واصلِ حق ہوئی۔ اس مقام اتصال کی تاریخ لفظ "خاص" سے نکلتی ہے جیسا کہ "خزانہ عامرہ" میں رقم ہے۔

ع زخاصان بود زان تاریخ شد خاص — لفظ خاص سے تاریخ نکلتی ہے۔

خ = ۶۰۰ ، ا = ۱ ، ص = ۹۰

خاص = ۶۹۱ھ

آپ کا مزار خاک پاک شیراز میں ہے اور سعدیہ کے نام سے مشہور و معروف۔

# توضیحات

۱۔ شیخ سعدی کی ۶۵۵ھ میں تکمیل پانے والی تصنیف جو محمد علی فروغی کے اہتمام سے چاپخانہ و کتاب فروشی بروخیم تہران کی جانب سے ۱۳۱۶ھ میں شائع ہوئی۔

۲۔ گلستانِ سعدی سالِ تصنیف ۶۵۶ھ ، حاشیہ قاضی سجاد حسین ، ناشر مکتبہ شرکت علمیہ بیرون .بوہڑ گیٹ ملتان۔

۳۔ شیخ سعدی علیہ الرحمۃ کی شخصیت اور استادانہ عظمت کو گلستان میں دیکھنا چاہیئے اگر یہ چھوٹی سی مگر گراں مایہ کتاب موجود نہ ہوتی تو آپ کی دو تہائی عظمت جاتی رہتی اور فارسی ادب اس گرانمایہ اور عظیم ذخیرے سے محروم ہو جاتا کیونکہ گلستان کی نظیر نہ تو گذشتہ زمانے میں ہو سکی ہے اور نہ ہی آئندہ ایسا ہونا ممکن ہے۔

۴۔ گلستان کو دراصل مقامات میں سے سمجھنا چاہیئے جیسے مقاماتِ حمیدی لیکن ان دونوں میں واضح فرق دکھائی دیتا ہے. حمید الدین صاحب نے اپنی مقامات میں مقامات بدیعی اور مقامات حریری کی سراسر تقلید کی ہے جبکہ آپ نے تقلید کے برعکس جدت ، ندرت ، چابکدستی اور صنعت گری کا اظہار کیا ہے۔

# کتابیات


۱۔ بوستان ، شیخ سعدی شیرازیؒ ، در مطبع نامی منشی نول کشور واقع لکھنؤ مزین طبع شُد

طبع سوم، جولائی ۱۹۰۶ء

۲۔ پیمبرانِ سخن، فردوسی و انوری و سعدی، پروفیسر ایس جے امام الدین، گنجینۂ ادب اسراج مارکیٹ، اسلام آباد، سالِ اشاعت ۱۹۶۷ء۔

۳۔ تاریخ ادبیات ایران، سید محمد رضادائی جواد، شرکت مطبوعات تہران، سال اشاعت ماہ تیر ۱۳۳۹

۴۔ تاریخ ادبیات در ایران (ج ۳) دکتر ذبیح اللہ صفا کتاب فروشی ابن سینا، تہران، سالِ اشاعت ۱۳۳۹۔

۵۔ تذکرہ حسینی، میر حسین دوست سنبھلی، در مطبع نامی نولکشور بطبع مزین طبع گردید سالِ اشاعت ۱۸۷۵ء، ۱۲۹۲ھ۔

۶۔ تذکرۃ الشعراء، دولت شاہ سمرقندی، شیخ مبارک علی تاجر کتب اندرون لوہاری دروازہ، لاہور، سال اشاعت ۱۹۳۹ء۔

۷۔ حیاتِ سعدی، مولانا الطاف حسین حالی، مجلس ترقی ادب، کلب روڈ، ۲ نرسنگھ داس گارڈن لاہور، سال اشاعت ۱۸۸۶ء۔

۸۔ خزانۂ عامرہ، آزاد حسینی واسطی بلگرامی، مطبع منشی نولکشور واقع بلدہ کانپور میں طبع ہوا۔ سال اشاعت ۱۸۷۱ء۔

۹۔ سبک شناسی (ج ۳)، ملک الشعراء بہار، موسسہ چاپ و انتشارات امیر کبیر در چاپخانہ شرکت سہامی، سال اشاعت ۱۳۳۷۔

۱۰۔ شعر العجم (ج ۲)، علامہ شبلی نعمانی، شیخ مبارک علی تاجر کتب اندرون لوہاری دروازہ لاہور، سال اشاعت، ۱۹۱۴ء۔

۱۱۔ قصائد فارسیہ، شیخ سعدی شیرازیؒ، در مطبع نامی منشی نولکشور واقع کانپور مزین بطبع شد، سالِ اشاعت ندارد۔

۱۲۔ گلستان، شیخ سعدی شیرازیؒ، در مطبع منشی نولکشور واقع کانپور خنداں گردیدہ گلفشان جہان شد سال اشاعت ۱۲۹۳ھ۔

۱۳- A LITERARY HISTORY OF PERSIA, VOLUME II By

EDWARD-G-BROWNE- CAMBRIDGE, AT THE UNIVERSITY PRESS, 1928.

CLASSICAL PERSIAN LITERATURE, BY A. J, -۱۴ ARBERRY, RUKSIN HOUSE, GEORGE ALLEN OF UNWIN LTD 1958. MUSEUM STREET LONDON.

علم الہیات پر ایک صوفیانہ تحریر

# جمال الهی

مؤلف

شیخ الاسلام حضرت سید ابوالفیض قلندر علی سہروردی (رح)

۱۳۱۴ھ ——— ۱۳۷۷ھ

ضخامت: ۲۵۰ ص قیمت: =/۳۰ روپے

ملنے کا پتہ

چوہردی محمد صادق

آستانہ عالیہ، شیخ الاسلام حضرت سید ابوالفیض قلندر علی سہروردی (رح)

ہنجروال، ملتان روڈ، لاہور

نواب محمد رحمت اللہ خاں شیروانی

# شیخ سعدی کی
## ایک
# خود نوشت تحریر

راقم کے کتب خانے میں چودہ سو پچاس اردو، فارسی، عربی اور پشتو کے مخطوطات ہیں۔ اس کے علاوہ اردو، فارسی، عربی اور انگریزی کی کمیاب مطبوعات کی تعداد کئی ہزار ہے۔ بعض مخطوطات نہایت ہی اہم اور نادر ہیں۔ مخطوطات کی تعداد میں برابر اضافہ ہو رہا ہے۔ انشاء اللہ جلد ہی ان کی وضاحتی فہرست شائع ہو گی تو قارئین کو اس کی اہمیت کا اندازہ ہو سکے گا۔

اس وقت قارئین سہ ماہی کی خدمت میں شیخ سعدی کی ایک خود نوشت تحریر کا تعارف پیش کیا جا رہا ہے۔ شیخ کی یہ تحریر علامہ جار اللہ زمخشری کی مشہور تصنیف کشاف (مخطوطہ) کے سر ورق پر ہے۔ یہ نسخہ راقم کی ملکیت ہے اور اس کا اندراج نمبر ۶۰۱ ہے۔ اس تحریر کے چاروں طرف شاہی کتب خانوں کی مہریں ثبت ہیں۔ شیخ سعدی کی کسی اور خود نوشتہ تحریر کا ہمیں علم نہیں۔

کشاف کا مذکورہ نسخہ کافی قدیم ہے اور کئی بادشاہوں اور امراء کے کتب خانوں کی زینت رہ چکا ہے۔ اس پر ثبت قدیم ترین مہر ۱۱۵۵م (۵۴۵ھ) کی ہے۔ یعنی سقوط بغداد سے ۱۰۳ سال قبل (سقوط بغداد ۱۲۵۸م میں ہوا تھا) یقیناً یہ مخطوطہ ۱۱۵۵م سے قبل کا تحریر کردہ ہے۔ اس پر ثبت مہروں سے اس کی قدامت کے ساتھ ساتھ اس کے طویل سفر کی داستان

بھی پوشیدہ ہے۔ یہ ترکی بغداد (عراق)، اصفہان، (ایران) اور مکہ معظمہ کا سفر کرتا ہوا اکبر کے زمانہ میں ہندوستان پہنچا۔ یعنی مذکورہ نسخے نے تقریباً نو سو۹ سال میں کئی ہزار میل کا سفر طے کیا اور کئی بادشاہوں، امراء و شعراء کے کتب خانوں میں ان کے زیر مطالعہ رہا۔

مخطوطہ پر کل ثبت مہروں کی تعداد گیارہ ہے۔ جس میں سے تین مٹادی گئی ہیں اور پڑھنے میں نہیں آتیں۔ باقی آٹھ کی تفصیل اس طرح سے ہے۔

مہر ۱

یہ قدیم ترین مہر ہے اور کسی اُدیس آفندی کی ہے۔ اس مہر کو مٹانے کی کوشش کی گئی ہے لیکن خوش قسمتی سے یہ پڑھنے میں آجاتی ہے۔ مہر کے نیچے یہ عبارت ہے۔

کیف اقول هذا ملکی و لله ملك السموات والارض الفقیر الی الله سبحانه تعالیٰ

الحاج اویس آفندی ابن المرحوم شیخ امیر محمد الحسین عفی عنہ، آمین

۱۱۵۵ھ م — یارب العالمین

مہر ۲ (اکبر بادشاہ کی مہر)

الله اکبر جل جلاله

مہر کے اوپر متنبی کا شعر

وحسبک قول الناس فیما ملکه

بان کان هذا مرة لفلان

فی نوبة الفقیر الی الملك الغنی

عبد النبی ابن ملك معروف الفضلی

(اس کے نیچے مفتیٔ مکہ عبید اللہ بن حُمید الحنبلی کی تحریر ہے۔ حمید الحنبلی علمائے حنابلہ کے مشہور عالم تھے)

من فضل الله سبحانه علی عبد الفقیر محمد عبید الله بن حمید الحنبلی خادم افتاءهم فی مکه المشرفه لطف الله

فی جمیع الحالات۔

اس کے نیچے عبارت

الالہ الملک السموات

مہر ۳:۔ شہنشاہ اکبر کی مہر کے اوپر

اللہ اکبر جل جلالہ

مہر:۔ مہر مدور۔ اس میں اکبر بادشاہ سے عمر شیخ تک کا شجرہ ہے۔ اندرونی دائرہ میں اکبر اور ہمایوں کے نام ہیں اور بیرونی دائرہ میں بابر اور عمر شیخ کے نام ہیں۔

مہر ۴:۔ چوکور: منصور علی خاں بہادر سنہ ۱۱۲۸ھ (یا ۱۱۳۸ھ) ہے۔

تحریر۔ یکم ربیع الاول، ۱۱۷۰ھ۔

مہر ۵:۔ مدور محوی

تحریر یکم ماہ الٰہی سنہ (پڑھنے میں نہیں آتا)

(محوی، مغل دور کا مشہور شاعر ہے)

مہر ۶:۔ چوکور، باقر علی خاں۔

مہر ۷:۔ بیضاوی محمد علی بن......... (؟)

مہر کے اوپر کی عبارت:۔

انتقل الی ید اقل عباد اللہ محمد علی بن محمد

مقیم دولت آبادی۔

مہر ۸:۔ چوکور بختاور جنگ

مہر کے اوپر اللہ اکبر اور نیچے بندہ درگاہ بختاور جہانگیر سن ۱۰۱۰ھ۔

## وضاحتِ مخطوطہ

کشاف کا یہ نسخہ نامکمل ہے یعنی سورۂ فاتحہ سے سورہ انعام تک ہے۔ سورۂ انعام کی آخری دو یا تین آیتیں نہیں ہیں۔

- یہ خط ثلث اور نسخ دونوں میں تحریر کیا گیا ہے۔
- فان قلت، قلت، کہیں کہیں آب زر سے تحریر کیا گیا ہے۔
- اشعار کے لئے بالالتزام شنگرفی روشنائی استعمال کی گئی ہے۔

باقی عبارت کے لئے کھتئی رنگ کی روشنائی استعمال کی گئی ہے۔ جو غالباً کھجور سے تیار کی ہوئی ہے۔

- مخطوطہ کے کل ۳۵۴ صفحات ہیں اور یہ ۲۷ × ۳۵ سنٹی میٹر سائز پر ہے۔ متن ۲۶/۱۸۔

## سنہ ۱۱۵۵م کی توضیح

عربی اور فارسی کے قدیم مخطوطات میں عموماً سنہ ہجری لکھنے کی روایت ہے جبکہ اس مخطوطہ پر ۱۱۵۵م درج ہے۔ بظاہر یہ بات عجیب سی معلوم ہوتی ہے مگر اس کی ایک وجہ یہ ہو سکتی ہے کہ ممکن ہے کہ اویس آفندی (؟) ترکی (قسطنطینہ) کے کسی علاقہ کے امیر رہے ہوں۔ اس وقت اس مقام پر عیسائیوں کی حکومت تھی۔ جہاں سن مسیحی مروج تھا۔

## تحریر کے بارے میں چند باتیں

امتدادِ زمانہ سے مذکورہ تحریر کافی دھندلی پڑگئی ہے۔ بہت کوشش کے بعد محدب عدسہ کی مدد سے جہاں تک ممکن ہوسکا ہے اس کو پڑھنے کی سعی کی گئی ہے اور تحریر کی اصل املا میں نقل کر دیا گیا ہے۔ اصل تحریر پڑھنے میں راقم سے سہو ہوسکتا ہے۔ جہاں جہاں تحریر پڑھی نہیں جا سکی ہے وہاں نقطے لگا دیے گئے ہیں عبارت میں دائروں میں دیلے گئے عدد اصل تحریر کی سطور کی نشاندہی کے لئے قارئین کی آسانی کے پیش نظر لکھے گئے ہیں۔ ظاہر ہے اصل تحریر میں یہ عدد نہیں ہیں۔

مذکورہ تحریر، مہروں، اور مخطوطہ کے ابتدائی اور آخری صفحات کے عکس قارئین کے ملاحظہ کے لئے پیش کئے جارہے ہیں۔

## خلاصۂ تحریر

مذکورہ ۳ خود نوشتہ تحریر کا خلاصہ یہ ہے کہ جس وقت بغداد پر تاتاریوں

نے یورش کی (شیخ سعدی نے ان کے لئے مغول کا لفظ استعمال کیا ہے) اور قتل و خون کا بازار گرم کیا اور شہر کو نذر آتش کیا۔ اس وقت شیخ بغداد میں مدرسۂ نظامیہ کے حجرہ نقیب السادات میں مقیم تھے اور مذکورہ تفسیر کشاف کا نسخہ ان کے مطالعہ میں تھا۔ شور و غل سن کر وہ مدرسہ سے باہر دریافت حال کے لئے نکلنا چاہتے تھے لیکن رفیقوں نے ان کو باہر جانے سے باز رکھا۔ شیخ نے قتل و غارت گری اور شہر کو جلتے ہوئے دیکھا۔ شیخ نے اپنا لباس اتار کر کسی مردہ تاتاری سپاہی کا لباس پہنا اور وہاں سے نکل بھاگے اور دریائے دجلہ پار کر کے دیلم کی طرف بھاگے۔ کسی دوست نے ان سے بیان کیا کہ خلیفہ عباسی کو شہید کر دیا گیا ہے اور یہ واقعہ روز شنبہ پنجم جمادی الاول ۶۵۶ھ کا ہے۔

آخر میں اپنا نام مصلح الدین المشتہر بالسعدی تحریر کیا ہے۔

پس یہ نتیجہ نکلتا ہے کہ شیخ سعدی کے ساتھ یہ کشاف کا نسخہ رہا اور انھوں نے یادداشت یا اظہار واقعہ کے طور پر اس پر یہ تحریر لکھدی۔

واللہ اعلم بالصواب

## نقل تحریر حضرت شیخ سعدیؒ

(۱) در شب شنبہ (۲) بمدرسہ نظامیہ در حجرۂ نقیب السادات (۳) ہمین تفسیر کشاف را مطالعہ میکردم پاسے (۴) شب ہم گذشتہ بود کہ از طرف تیرے چند... کہ... (۵) بر بغداد شعلہ آتشیں از زمین تا آسمان چنان بلند شد (۶) مثل کہ بود بر آمد و شورے چنین شد کہ قیامت خیز است (۷) خواستمی کہ (برای) دریافت حال از مدرسہ بیرون روم کہ رفیقان باتخلص (۸) مانع آمدند کہ تنہا نہ باید رفت او بجود در معیت برائے تفتیش احوال بیرون مدرسہ شد (۹) برامدن قدمے چند نہ رفتہ بودیم کہ غول مغول ملاعنہ شمشیرہائے برہنہ در دست (۱۰) گرفتہ پیدا شد و قتل عام شروع کرد...... کہ...... آمد شہید کردند خود را در قتلائے (۱۱) مسلمین انداختہ جاں بسلامت بردم بعد ساعتے لباس مسلمانی از خود کشیدہ لباس

یک مغل سردار (۱۲) در برکردم روز ہم برآمدہ بود اکثر کفار درون شہر آمدہ بودند او چند را
بیرون کردم ..... منزل باقی (۱۳) نہ ماندہ بود در ہم آتش زدہ بودند از میان آتش و
کشتگان سوختہ بر آب ..... قدیم (۱۴) تودۂ خاکستر بود مغول کفار مسلمانان را بکشتن مشغول
بودند ...... مثل سگ ..... خود را برکرانہ (۱۵) رسانید (م) جسر قدیم سوختہ بود و بجائے
او چند جسر نو مغل ساختہ بودند و برکرانہ دجلہ ........ شدہ (۱۶) چنین افتادہ بودند کہ گراں
بردم ...... زیادہ باشد و در کرانہ شرقی خراب شدہ بود مغول ملعونان (۱۷) دیگر حصہ فوج
یلغار / یکبار گردش حلقہ زدہ بو(د) اسباب اہل شہر را تودہ کردہ آتش دادہ بودند تا یک سہ ایں (۱۸)
تودہ شمار کردہ بودم، وقت غروب دریا را عبور کردہ بہ هلہ / بدجلہ رسیدم آنجا ہم بجز آتش
و کشتگان چیزے۔(۱۹) نہ دیدم الا یک شخص مسلم قاطران از یک کنج خانہ سوختہ برآمدہ فرار
شد آواز دادیم کہ مترس مسلم ام (۲۰) و سوگند خوردم ایستادہ شد خود ...... رفتم و گفتم برادر
برائے حفاظت جان لباس کفار پوشیدم (۲۱) یک خاطر ما را داد در عین نصف الیل (کذا)
طرف دیلم روانہ شدم جان برگشتہ ...... (۲۲) دیدم مثل اخگر روشن بود قاطران حکایت
(میکرد) و بماتم شد رخ خلیفہ عباسی پیش درگاہ (۲۳) کشتہ شد انا للہ وانا الیہ راجعون
وکان هذا در شب (۲۴) شنبہ پنجم جمادی الاولی در سنہ شش صد و پنجاہ و شش۔
(۲۵) و انا عبد الضعیف مصلح الدین المشتہر بالسعدی (۲۶) غفر اللہ لہ ولوالدیہ (۲۷) آمین۔

مولانا الدین زکریا لائبریری
بمقام چھمبی، تحصیل پنڈ سلطان شاہ
ضلع چکوال، پاکستان

من اظلم ممن كذب بآيات الله وصدف عنها سنجزي الذين يصدفون

عن آياتنا سوء العذاب بما كانوا يصدفون من اظلم ممن كذب بها [illegible]

[illegible] وصدف عنها الناس فضل واضل سنجزي الذين يصدفون عن آياتنا سوء العذاب

[illegible] العذاب هل ينظرون الا ان تأتيهم

الملائكة او يأتي ربك او يأتي بعض آيات ربك الملائكة ملائكة

الموت او العذاب او يأتي ربك او يأتي كل آيات ربك بدليل قوله او يأتي بعض آيات ربك يعني آيات القيامة والهلاك الكلي

وبعض الآيات اشراط الساعة كطلوع الشمس من مغربها وغير ذلك وعن البراء بن عازب كنا نتذاكر الساعة

اذ اشرف علينا رسول الله صلى الله عليه فقال ما تتذاكرون قلنا نتذاكر الساعة قال انها لا تقوم حتى تروا قبلها

عشر آيات الدخان ودابة الارض وخسفا بالمشرق وخسفا بالمغرب وخسفا بجزيرة العرب والدجال وطلوع الشمس

من مغربها ويأجوج ومأجوج ونزول عيسى ونارا تخرج من عدن يوم يأتي بعض آيات ربك لا ينفع

نفسا ايمانها لم تكن آمنت من قبل او كسبت في ايمانها خيرا قل انتظروا انا منتظرون

لم تكن آمنت من قبل [illegible] او كسبت في ايمانها خيرا عطف على آمنت [illegible] اشراط الساعة

اذا جاءت وهي ملجئة مضطرة [illegible] وان التكليف عندها فلم ينفع الايمان حينئذ نفسا غير مقدمة ايمانها من

قبل ظهور الآيات او مقدمة ايمانها غير كاسبة خيرا في ايمانها فلم يفرق كما ترى بين النفس الكافرة اذا آمنت في

غير وقت الايمان وبين النفس التي آمنت في وقتها ولم تكسب خيرا [illegible] الذين آمنوا وعملوا الصالحات [illegible]

[illegible] لا ينفع احدهما عن الآخر حتى يفوز صاحبهما [illegible]

انا منتظرون [illegible] ان الذين فرقوا دينهم

وكانوا شيعا لست منهم في شيء انما امرهم الى الله ثم ينبئهم بما كانوا يفعلون

فرقوا دينهم [illegible] كما اختلف اليهود والنصارى [illegible] اليهود [illegible]

[illegible] النصارى على [illegible] الواحدة [illegible]

[illegible] في الهاوية الا واحدة [illegible]

[illegible] وكانوا شيعا [illegible] لست منهم في شيء اي [illegible] من جاء بالحسنة فله عشر امثالها ومن جاء

[illegible] السيئة [illegible]

بالسيئة فلا يجزى الا مثلها وهم لا يظلمون عشر امثالها [illegible]

[illegible]

[illegible]

[illegible] قل انني

(آخری سے پہلا صفحہ)

• ملک محمد اقبال قادری نقشبندی،
راولپنڈی،

# شیخ سعدیؒ
## اور
# اسوۂ حبیبِ مجیب

اللہ تعالیٰ عزوجل سبحانہ شانہ نے اپنے بے حد کرم، اپنی رحمتِ بے پایاں سے اپنے حبیب خاص، نبی اکرم، رسول مکرم، رحمتہ للعالمین صلی اللہ علیہ وسلم کو ہر لحاظ سے ایک نمونۂ کامل بنا کر بھیجا اور آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم کو "خلقِ عظیم" کے شرف سے نواز دیا۔ (۱)
اور آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں:

"اِنِّی بُعِثْتُ لِاُتَمِّمَ مَکَارِمَ الْاَخْلَاقِ"

(مجھے مکارمِ اخلاق کی تکمیل کے لئے مبعوث کیا گیا ہے۔)

آپ نے صحابۂ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین کو اس حسنِ اخلاق کے ظاہری اور باطنی پہلوؤں میں درجۂ کمال تک پہنچا دیا۔ پھر ان سے اخلاقِ عالیہ کی علمی اور عملی تعلیم تابعین کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین نے حاصل کی اور آنحضور پرنور، شافع یوم النشور صلی اللہ علیہ وسلم کے اُسوۂ حسنہ کو اس امت مسلمہ

---

• تاریخ پیدائش: ۱۰ جنوری ۱۹۲۲ء۔
تالیفات: وصل حبیب اللہ، رسالہ قدسیہ، آسان ترجمہ کیمیائے سعادت

کے صدیقین، شہدار و صالحین نے کماحقہ اپنالیا اور یوں شریعتِ مطہرہ اور تزکیۂ باطن کا علمی اور
عملی شعبہ اور ظاہری و باطنی آداب کی تعلیم و تربیت کا کام علمائے کرام اور اولیائے عظام سے جاری
رہا اور انشاء اللہ العزیز تا قیامت جاری رہے گا۔ اولیائے کاملین نے اُسوۂ حسنہ اور ظاہری
اور باطنی اخلاق اور تزکیۂ نفس اور شریعت مطہرہ پر عمل پر خصوصی توجہ مبذول رکھی۔ اولیاء اللہ اور
ان کے متبعین نے سیرتِ طیبہ کے اتباع کے تمام پہلوؤں کو سامنے رکھا۔ لہٰذا اکثر نہایت نادر
نمونے سامنے آتے رہے۔ ان مردانِ کامل نے تالیف و تصنیف میں کارہائے نمایاں سرانجام
دیئے اور گرانقدر تصنیفات فرمائیں۔ علوم قرآن و حدیث، فقہ اور تصوف وغیرہ جملہ شعبوں میں بیشمار
تصانیف منظرِ شہود پر آئیں۔ ان میں کثیر تعداد میں آج بھی موجود ہیں لیکن ان سطور میں حضرت شیخ
اجل مصلح الدین ابو محمد عبداللہ بن مشرف بن مصلح بن مشرف سعدی شیرازیؒ (۲) کی گرانمایہ تصنیف
"گلستان" (۳) بزبانِ فارسی سے اسوۂ حبیب اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے سلسلے میں کچھ جواہر ہائے
آبدار کی طرف قارئین کرام کی توجہ مبذول کرانا چاہتا ہوں اور ہجری سال سے اس مقالہ کا تاریخی
نام "شیخ سعدیؒ اور اُسوۂ حبیب مجیبؐ" رکھا ہے۔ جس سے سال ہجری چودہ سو دس برآمد
ہوتا ہے۔ ؎

جنہیں مانتا ہے جہاں سارا، کیا ان سے آشنا کروں،

سعدی آنسرور کا پیارا، میں حق کیسے ادا کروں

اس فقیر نے درج بالا شعر کی طرح حضرت سعدی کے کلام کو سادہ اُردو اشعار میں لکھنے کی کوشش کی
ہے تاکہ سمجھنا آسان ہو۔ ؏

گر قبول افتد زہے عزّ و شرف

"گلستان" میں سب سے پہلے قریباً دو صفحات میں حمدِ الٰہی ہے۔ ابتدا میں فرماتے
ہیں کہ "اللہ عزّ و جلّ کا کتنا احسان ہے کہ اس کی اطاعت موجبِ قرب ہے اور اس کے
شکر سے مزید انعام ملتے ہیں۔ جو سانس اندر جاتا ہے، وہ زندگی میں مدد کرتا ہے اور جو سانس
باہر آتا ہے وہ موجب فرحت و انبساط ہے۔ ہر سانس میں دو نعمتیں ہیں اور ہر نعمت پر
شکر واجب ہے۔" (۴) آخر میں فرماتے ہیں:

ابر و باد و مہ و خورشید و فلک درکارند
تا تو نانی بکف آری و بغفلت نخوری

بادل، ہوا، چاند، سورج، آسمان، تیرے کام میں لگے ہوئے
تاکہ جب تو ہاتھ میں لائے کھانا، غفلت سے تو نہ کھائے (۵)

پھر محبوب رب العالمین صلی اللہ علیہ وسلم کی شان اقدس میں یوں رقم فرما ہیں۔ "سرور کائنات مفخر موجودات، رحمت عالمیان، صفوت آدمیان، تتمہ دور زماں، محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم"

چہ غم دیوار امت را کہ دارد چون تو پشتیبان
چہ باک از موج بحر آنرا کہ باشد نوح کشتیبان

امت کی دیوار کو غم کیا ہے، آپ کا جب ہے سہارا
کشتی باں جب نوح جہاں، بحر کی موج کو ہو کیا یارا (۶)

اس کے بعد حضرت سعدیؒ کی عربی زبان میں وہ مشہور اور مقبول خاص و عام رباعی ہے اور ہر محفل میں جب یہ پڑھی جاتی ہے تو ہر شخص جھومنے لگتا ہے یعنی

بَلَغَ الْعُلیٰ بِکَمَالِہٖ کَشَفَ الدُّجیٰ بِجَمَالِہٖ

حَسُنَتْ جَمِیْعُ خِصَالِہٖ صَلُّوْا عَلَیْہِ وَ اٰلِہٖ (۷)

(صلی اللہ علیٰ حبیبہٖ و آلہٖ وسلم)

حضرت شیخ سعدیؒ کی ولادت کے سال کا اندازہ اس طرح لگایا گیا ہے کہ حضرت شیخ سعدیؒ نے "گلستان" کے دیباچہ (۸) میں اپنے حال کے مناسب ۱۱ اشعار لکھے۔ ان میں دوسرے شعر کے پہلے مصرعہ میں کہا،

اے کہ پنجاہ رفت و در خوابی

(یعنی تیری عمر پچاس سال ہو گئی اور تو نے سونے کے بغیر کوئی کام نہیں کیا۔)
اس مصرعے کو استاد سعید نفیسی مرحوم نے صحیح مان کر دیکھا کہ اس کتاب کا سال تالیف ۶۵۶ھ (۹) ہے

اور اس وقت شیخ سعدیؒ کی عمر پچاس سال تھی لہٰذا ان کی ولادت کا سال ۶۰۶ ہجری ہے۔ البتہ حضرت شیخ سعدیؒ کا سال وفات تو ۶۹۱ھ معلوم ہے۔ (۱۰) شب جمعہ ماہ شوال (۱۱) آپ نے مظفر الدنیا والدین ابو بکر بن سعد بن زنگی کے عہد میں "گلستان" کی تالیف فرمائی۔ ان کی قدر افزائی پر کئی اشعار لکھے۔ مثلاً۔

| | |
|---|---|
| مرا نگہ کہ ترا بر من مسکیں نظر ست | آثارم از آفتاب مشہور تر ست |
| جس دم مجھ مسکین پر تیری نظر ہے | وہ لمحہ سورج سے بھی مشہور تر ہے |
| میرے عیب سارے موجود مجھ میں گرچہ | جو عیب پسند سلطان کو وہ ہنر ہے (۱۲) |

حضرت شیخ سعدی فرماتے ہیں کہ مجھے اپنی عمر گذشتہ ایام میں ضائع کرنے پر افسوس ہوا۔ اور بڑی سوچ بچار کے بعد میں نے مصلحت اس میں دیکھی کہ عزلت نشین ہو کر خاموشی اختیار کروں۔ ایک شخص حجرہ میں میرا ساتھی تھا۔ اس نے مجھ سے بات کرنا چاہی اور میں خاموش رہا تو اس نے کہا (۱۳)

| | |
|---|---|
| کنونت کہ امکان گفتار است | بگو اے برادر، بلطف و خوشی |
| کہ فردا چو پیک اجل در رسد | بحکم ضرورت زبان در کشی |
| اب کہ بولتی ہے زباں تیری | خوشی سے بول تو، سن بات میری |
| کل جو آجائے گا، اجل کا تیر | پھر نہ بولے گی، زبان تیری (۱۴) |

پھر اس نے میرے ایک عزیز کو بتایا کہ فلاں نے پختہ ارادہ کر لیا ہے کہ اپنی بقیہ عمر معتکف بیٹھے اور خاموش رہے۔ لہٰذا اب تم اپنی راہ دیکھو۔ اس نے کہا میں قدیم ساتھ رکھتا ہوں اور اس کی عزت کرتا ہوں۔ البتہ معروف طریقے سے بات کروں گا۔ کیونکہ دوستوں کو آزردہ کرنا جہالت ہے۔ لیکن عقل والوں کے نزدیک یہ بات درست نہیں کہ سیف علیؓ نیام میں ہو اور زبان سعدی کام سے چپٹی ہو۔ پھر حضرت سعدیؒ فرماتے ہیں کہ وہ میرا یار موافق اور محب صادق تھا۔ لہٰذا ضروری ہو گیا کہ بات بھی کہوں اور خوشی مناتے ہوئے باہر چلوں۔ بہار کا موسم تھا اور دولت ورد (گلاب کے پھول) کے دن آچکے تھے (۱۵)

| | |
|---|---|
| پیراہن برگ درختاں | چوں جامہ عید نیکبختاں |

اول اردی بہشت ماہ جلالی | بلبل گویاں بر منابر بر قضبان
برگِ گل سرخ از نم او فتاہ لالی | ہمچو عرق بر عذار شاہد غضبان

پتوں کا پیراہن درختوں پر | جیسے عید کے کپڑے نیک بختوں پر
اردی بہشت مہینے کی ابتداء | بلبل بیٹھے زباں پہ جاری ثناء
سرخ گلاب کی پتی پہ پڑی شبنم | شاھد کے رُخ کی طرح ہے وہ نرم (۱۶)

رات کو باغ میں ایک دوست سے ملاقات ہوگئی۔ پر میوہ درختوں اور خوشبودار پھولوں کی محفل میں خوش وخرّمی سے باتیں ہوئیں اور صبح اس کی خاطر باغ میں پہنچا۔ دیکھا کہ اس کا دامن گلاب، ریحاں، سنبل اور دوسرے پھولوں سے بھرا پڑا ہے۔ میں نے اُس سے کہا کہ گلستان کے پھولوں کی بے وفائی کو تم جانتے ہو۔ اور حکماء نے کہا ہے۔ جو نہ پائیدار ہو، دِل اس سے نہ لگا ہشیار ہو۔ اس نے پوچھا کہ اس کا کیا طریق ہے؟ میں نے کہا کہ ناظرین کی خوشی اور حاضرین کی فرحت کے لیئے میں ایک گلستاں تصنیف کرسکتا ہوں کہ بادِ خزاں اس کے اوراق پر ظلم کا ہاتھ دراز نہ کرسکے۔ اور گردشِ زماں اس کے بہار کے عیش کو سردی کے غصہ سے تبدیل نہ کرسکے (۱۷)

بچہ کار آیدت ز گل طبقی | از گلستانِ من بہ برو رقی
گل ہمیں پنج روز وشش باشد | وین گلستاں ہمیشہ خوش باشد

پھولوں کا طباق آئے گا نہ کچھ کام | چند ورق لے جا میرے گلستاں سے
بس یہی پانچ چھ دن پھول سرسبز ہے عام | خوش ہوگا دوام میرے گلستاں سے (۱۸)

اسی حال میں میرے دامن پر پھول گرے اور میرے دامن کو بھر دیا: "اَلْکَرِیْمُ اِذَا وَعَدَ وَفَا" (کریم جب وعدہ کرتا ہے تو اسے پورا کرتا ہے)

چنانچہ حضرت شیخ سعدیؒ فرماتے ہیں کہ اسی دن ایک فصل ایک کتاب میں رقم ہو گئی اور بستان کے پھولوں میں ابھی کچھ باقی تھے کہ کتاب "گلستان" تمام ہوگئی (۱۹)

مصنف رحمۃ اللہ علیہ اس دیباچہ اور وجۂ تالیف بیان کرنے کے لیئے فرماتے ہیں۔

بماند سالہا این نظم و ترتیب | زما ہر ذرہ خاک افتادہ جائے

غرض نقشیست کز ما باز ماند — کہ ہستی را نمی بینم بقائے

یہ نظم و ترتیب سالہا تک رہے — میرا ہر ذرۂ خاک ہو اِک جا پر

غرض یہ نقش میرا باقی رہے — نہیں رہتی یہ زندگی بقا پر

گر ایک دن صاحبِ دل رحمت کر کے — درویشوں کے لئے دعا کر دے (۲۰)

حضرت سعدیؒ فرماتے ہیں کہ حدیقۂ علیا یعنی بہشت کے آٹھ دروازوں کی طرح اس "گلستاں" کے آٹھ باب ہیں (۲۱)

پہلا باب بادشاہوں کی سیرت پر ہے۔ اس باب میں حکمرانوں کے لئے چھوٹی چھوٹی کہانیوں سے حکمرانی کے ضروری اصولوں پر روشنی ڈالی گئی ہے۔ لیکن آپ اصلی مقاصد کو ہر جگہ سامنے رکھتے ہیں۔ کیونکہ ایک عظیم شخصیت شیخ الشیوخ خواجہ شہاب الدین قدس سرہٗ سے تربیت پاکر آپ خلافت کے عظیم منصب پر سرفراز ہوئے۔ لہٰذا اپنے کلام سے جملہ اہلِ عالم کو دعوت الی اللہ دی۔ اور سیرت طیبہ رسول اکرمؐ کی روشنی میں اپنی سیاحت اور دوسرے صالحین سے ملاقات کے نتائج زیب قرطاس کئے۔ مثلاً آپ فرماتے ہیں

جہاں ای برادر نماند بکس — دل اندر جہاں آفریں بند و بس

جہاں رہتا نہیں دوام اے بھائی — تو دِل اپنے اللہ سے رکھنا لگائی (۲۲)

مکن تکیہ بر ملکِ دنیا و پشت — کہ بسیار کس چوں تو پرورد و کشت

چو آہنگِ رفتن کند جانِ پاک — چہ بر تختِ مردن چہ بر روی خاک

دنیا کی شاہی پر بھروسا نہ کر — پال کر خون گرائی یوں دنیا چھڑائی

وقت جانے کا آتا جاتی ہے جان پاک — تخت پر بھی ہو موت خاک پر ہو رہائی (۲۳)

حضرت شیخ سعدیؒ نے ایک فقرے میں شاہوں کی حرص اور درویشوں کی بے نیازی کا ذکر یوں کر دیا "دو درویش ایک گدڑی میں سوتے ہیں اور دو بادشاہ ایک ملک میں نہیں سما سکتے" (۲۴) نیز فرمایا:

نیم نانے گر خورد مردِ خدا — بذل درویشاں کند نیمی دگر

ملک اقلیمی بگیرد پادشاہ | ہمچناں در بند اقلیمے دگر
آدھی روٹی کھائے گر مردِ خدا | دیتا ہے درویش کو آدھا دوسرا
ایک ملک پر قبضہ جب کرتا پادشاہ | رہتا اس کے دھیان میں ہے ملک دوسرا (۲۶)

ایک بات بڑی خوب فرماتے کہ اگر جبلّت درست نہ ہو تو تربیت سے کوئی فائدہ نہیں۔ یہ اشارہ ہے قرآن کے مذکورہ حجابات دینی کی جانب جن کے سبب صحبت صالح کوئی فائدہ نہیں دیتی۔ فرماتے ہیں:

بُرا لوہا تو تلوار خوب نہ بنے | طبع بد سے دانا خوب نہ بنے
بارش کی لطافت سے تو شک نہیں | باغ میں لالہ اگے ڈھیر پر کچھ نہیں
زمینِ شورہ سے سنبل نہ نکلے گا | اس میں اپنا بیج عمل ضائع نہ کر
بُروں کے ساتھ نیکی کرنا ہے بُرا | یوں نیک مردوں سے بُرائی تو نہ کر

تیسرے شعر میں مُرشدوں کی شان کا اظہار ہے کہ وہ ذکرِ حق کا بیج مُرید کے مستعد دل میں اس لئے ڈالتے ہیں کہ ذکرِ حق کا بیج ضائع نہ جائے۔ آخری شعر میں اس دور کے لئے بڑے کام کی باتیں ہیں۔ اگر اس پر عمل کر لیا جائے تو سفارش، رشوت، اور دوسرے اس سے ملتے جلتے جرائم سے ہر ملک نجات حاصل کر سکتا ہے۔

حضرت شیخ سعدیؒ کی زبان اقدس سے نکلے ہوئے کئی اشعار ضرب الامثال کی طرح استعمال ہوتے ہیں۔ مثلاً ان کا یہ شعر:

گر نہ بیند بروز شپرہ چشم | چشمۂ آفتاب را چہ گناہ
گر نہ دیکھے دن کو شپرہ چشم | چشمۂ آفتاب کو گناہ کیا (۲۷)

شپرہ چمگادڑ کو کہتے ہیں۔ جو دن کو کسی اندھیری جگہ پر چھپی رہتی ہے۔ اور رات کو باہر نکلتی ہے۔ چونکہ وہ آنکھ سے طبعاً محروم ہے۔ لیکن اسے سُننے کی حس عطا کی گئی ہے۔ البتہ اس میں جیسے اس ظاہر سورج کا کوئی قصور نہیں۔ اسی طرح رب تعالیٰ جلّ شانہٗ کی ہستی اور اس کے ایک ہونے اور دوسری صفاتِ مقدسہ پر آیات مبین اور اس کائنات میں کھلی نشانیاں موجود ہیں۔ لیکن خلقِ خدا میں سے ایک کثیر تعداد انہیں دیکھنے سے

محروم ہے۔ گرچہ محسوس کرتے ہیں۔ نیز شمسِ نبوت و رسالتؐ کا ایک دائمی معجزہ قرآن مجید موجود ہے۔ اور آنحضور پرُنور شافعِ یوم نشور صلی اللہ علیہ وسلم کے نائبین اولیاء اللہ موجود ہیں۔ اور ہمیشہ موجود رہے اور موجود رہیں گے۔ لیکن اس سعادت کے پانے میں بھی جو لوگ محروم ہیں۔ ان کا اپنا ہی قصور ہے۔ آپ کا ایک اور شعر ہے:

فرقست میان آنکہ یارش در بر　　　با آنکہ دو چشم انتظارش بر در

فرق بڑا ہے کہ کوئی وصل یار میں ہے　　　دوسرے کی آنکھ در پر انتظار میں ہے (۲۸)

حضرت سعدیؒ نے کمال کر دیا کہ ایک شعر میں سلوک کو ابتداء سے انتہا تک بیان فرما دیا۔ مرید اپنے شیخ کی خدمت میں اسی انتظار میں رہتا ہے۔ اور مرشد سے عقیدت رکھتے ہوئے تمام آدابِ خدمت بجالاتا ہے۔ کہ وہ ایک خاص حد تک منزل مقصود پا چکا ہے اور مرید بھی صبر و استقامت سے اسی راہِ حق پر چلتے ہوئے ایک دن حضور میں باریابی پائے گا۔ انتظارِ طلب ہی مقصود میں کامرانی کا سبب بنتا ہے۔ لیکن انتظار کا مرحلہ مشکل بھی ہے اور آسان بھی۔ اگر ہاتھ پر ہاتھ رکھے انتظار میں رہے تو کچھ نہ ہو بلکہ کمالِ ہمت سے یہ راہ طے کرنا چاہیئے۔

حضرت شیخ سعدیؒ اپنا ایک واقعہ لکھتے ہیں کہ آپ جامع دمشق میں حضرت یحییٰؑ کی تربت کے سرہانے معتکف تھے۔ جس سے معلوم ہوتا ہے کہ سیر و سیاحت میں آپ کی غرض یہی تھی کہ زیاراتِ مقدسہ کے سرہانے اعتکاف کر کے راہِ قربِ الٰہی بھی طے کر سکیں اور جو لوگ وہاں آتے ہیں موقع ملے تو ان کو بھی نصیحت کر کے اُن کی زندگی کو راہِ راست پر ڈال سکیں۔ چنانچہ وہاں پر ایک ظالم بادشاہ نے آکر دعا کی اور بعد ازاں حضرت سعدیؒ سے طلبِ ہمت کی تاکہ ایک سخت دشمن کے مقابل کامیاب ہو۔ حضرت شیخؒ نے اُسے نصیحت کی کہ اپنی کمزور رعایا پر رحم کر تاکہ کسی طاقتور دشمن سے سختی نہ دیکھے (۳۶) ساتھ ہی حضرت یحییٰ علیہ السلام کی شان میں ایک شعر کہا:

درویش وغنی بندۂ ایں خاک درند　　　وآناں کہ غنی ترند، محتاج ترانند

درویش وغنی، غلام ہیں اس در کے　　　غنی بڑے بڑے محتاج ہیں اس در کے (۳۷)

یعنی آپ فرماتے ہیں کہ سب لوگ چاہے فقیر ہوں یا امیر وہ اللہ تعالیٰ کے در کے، اس کے نبیوںؑ اور رسولوںؑ کے در کے اور اللہ تعالیٰ کے پیارے ولیوں کے دروازے کے بڑے محتاج ہیں۔ چاہے وہ بادشاہ بھی بن جائیں۔ پھر بھی اللہ تعالےٰ کے پیاروں کے مزارات پر آکر اپنے حوائج مانگتے ہیں۔

حضرت شیخ سعدیؒ لکھتے ہیں کہ ایک وزیر حضرت ذوالنون مصریؒ کے پاس گیا اور طلبِ ہمت کرتے ہوئے کہا کہ وہ سلطان کی خدمت میں مشغول ہے۔ اور بھلائی کا امیدوار ہے۔ اور بادشاہ کی سزا سے بہت ڈرتا ہے۔ حضرت ذوالنون کی آنکھ میں آنسو آگئے اور فرمایا کہ اگر میں اللہ تعالیٰ سے اتنا ڈرتا۔ جتنا تم بادشاہ سے ڈرتے ہو تو میں صدیقوں میں سے ہوتا (۳۸) اور پھر دو شعر لکھتے ہیں:

| | |
|---|---|
| گر نبودی امیدِ راحت و رنج | پای درویش بر فلک بودی |
| ور وزیر از خدا بترسیدی | ہمچناں کز ملک ملک بودی |
| رنج و راحت کی گر نہ امید ہوتی | درویش کا قدم آسماں پر ہوتا |
| اگر وزیر اپنے اللہ سے ڈرتا | مثلِ خوفِ بادشاہ تو ملک ہوتا |

حضرت شیخ سعدیؒ ایک اور حکایت لکھتے ہیں کہ میں بعض بزرگوں کے ساتھ ایک کشتی میں بیٹھا تھا کہ ایک دوسری کشتی غرق ہوگئی۔ ایک بزرگ نے ملاح سے کہا کہ دو آدمیوں کو بچا جو غرق ہو رہے ہیں۔ اور ہر ایک کے بدلے پچاس دینار دوں گا۔ ملاح نے ایک کو پکڑ لیا اور دوسرا ڈوب گیا۔ میں نے کہا کہ اس کی عمر باقی نہ رہی ہوگی۔ اس نے کہا یہ یقینی بات ہے اور دوسری بات یہ ہے کہ مجھے اس کے بچانے میں زیادہ دھیان تھا کہ اس نے بیابان میں مجھے اونٹ پر بٹھا لیا تھا۔ اور دوسرے سے میں نے تازیانے کھائے تھے۔ میں نے کہا اللہ تعالیٰ سچ فرماتا ہے "جس نے نیک عمل کیا۔ اسی کی جان کے لئے ہے۔ اور جس نے برا عمل کیا وہ اسی پر پڑتا ہے" (۴۰)

| | |
|---|---|
| تا توانی درونِ کس مخراش | کاندریں راہ خارہا باشد |
| کارِ درویش مستمند بر آر | کہ ترا نیز کارہا باشد |

جتنا تجھ سے ہو سکے دل کسی کا نہ دکھا — کہ ان راہوں میں بہت سے بے شمار خار آتے ہیں
درویش جو تجھ سے مانگیں کچھ انکے کام تو آ — کہ وہ بھی تجھ بیٹھے کام بار بار آتے ہیں (۴۱)

"گلستان" کے دوسرے باب میں اخلاق فقرا کا بیان جو حقیقی درویشوں کا مظہر ہے۔ پہلی حکایت میں ظن المومنون خیرا (مومنین ایک دوسرے پر حسن گمان رکھتے ہیں) فرماتے ہیں:

ہر کرا جامۂ پارسا بینی — پارساداں و نیک مرد انگار
ورنہ دانی کہ در نہانش چیست — محتسب را درون خانہ چکار

پارسا کے کپڑوں میں جسے دیکھے — نیک مرد سمجھ اُسے پارسا جان اُسے
اس کے باطن کی بات تو کیا جانے — محتسب گھر کے اندر کیوں جائے

حضرت شیخ سعدیؒ ان مردانِ کامل کے ایک وصف کا ذکر کرتے ہیں۔ جو وصول کے درجۂ کمال پر پہنچ کر تخلق باخلاق اللہ یا اتصاف بہ اوصافِ الٰہی تک رسائی حاصل کر لیتے ہیں، فرماتے ہیں:

شنیدم کہ مردانِ راہ خدای — دلِ دشمناں راہم نکردند تنگ
ترا کی میسر شود ایں مقام — کہ با دوستاں خلافست جنگ

سُنا ہے مردانِ راہ خدا — دشمنوں کا بھی دل وہ نہیں کرتے تنگ
میسر تجھے کیسے ہو وہ مقام — کہ اپنے دوستوں سے تجھ کو ہے جنگ

حضرت شیخ سعدیؒ کے والدِ ماجد جن کا اسمِ گرامی مشرف ہے۔ بڑے نیک اور صاحبِ حال تھے۔ لہٰذا اپنے بیٹے کی تربیت اتنی اچھی کی کہ وہ بچپن سے ہی عبادت گزار تھے۔ چنانچہ "گلستان" میں اپنا ایک واقعہ بیان کرتے ہیں۔ کہ ایام طفولیت سے میں عابد و متقی اور شب بیدار تھا۔ ایک دن اپنے والد ماجد رحمتہ اللہ علیہ کی خدمت میں تمام رات بیٹھے قرآن مجید پڑھتے رہے۔ ایک گروہ ہمارے نزدیک سویا ہوا تھا۔ میں نے کہا کہ وہ ایسی خوابِ غفلت میں پڑے ہیں۔ گویا مردہ ہیں۔ تو والد ماجدؒ نے فرمایا کہ تو بھی سوتا تو یہ لوگوں کی بدگوئی سے بہتر ہوتا۔ (۴۴)

نبیند مدّعی جز خویشتن را | کہ دارد پردۂ پندار در پیش
گرت چشم خدا بینی بہ بخشند | نبینی ہیچ کس عاجز تراز خویش

مدّعی اپنے بغیر نہ دیکھے | غرور کا پردہ وہ آنکھ پر دیکھے
گر چشم خدا بینی تجھے ملے | تُو کچھ نہیں خود کو کمتر دیکھے (۴۵)

حقیقت میں یہ خود بینی اور عجُب سب ختم ہو جاتے ہیں۔ جب انسان پر اپنا عجز اور اپنی کم مائگی عیاں ہوتی ہے۔ اسے نیکی، عبادت اور بھلائی کی جو قوت ملتی ہے۔ اللہ کے کرم سے ملتی ہے جس نے دِل میں ارادہ عطا فرمایا اور اس کی دی ہوئی قوت سے عمل سر انجام ہوتا ہے۔ اور اسی کی جانب حضرت مصنف آگا ہی فرما رہے ہیں۔ کیونکہ جب تک راہِ حق میں اپنے آپ کو کچھ سمجھے، راہ طے نہیں کر سکتا۔ جب اپنی خودی سے ہٹتا ہے تو قُربِ الٰہی کی جانب اس کے دِل کے قدم اُٹھ سکتے ہیں۔

حضرت شیخ سعدیؒ لبنان کے ولی کے متعلق لکھتے ہیں کہ وہ دریا کے اوپر چلتے تھے اور اُن کے قدم تر نہ ہوتے تھے۔ ایک بار وہ دمشق کی جامع مسجد میں آئے اور حوض کے کنارے وضو کرتے ہوئے ان کا پاؤں پھسلا اور وہ حوض میں گر گئے۔ اور بڑی مشقت سے باہر آئے۔ لوگ حیران ہوئے اور ایک نے پوچھ لیا۔ شیخؒ نے تھوڑی دیر سر جھکایا اور پھر کہا: کیا تم نے خواجۂ عالم صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشادِ عالی نہیں سُنا جو فرماتے ہیں "مجھے اللہ کے ساتھ ایک خاص وقت ہے۔ جس میں نہ ملکِ مقرب سما سکتا ہے۔ اور نہ نبیِ مرسل" اور یہ نہیں فرمایا کہ وہ وقتِ خاص دوامی رہتا ہے۔ ایک وقت کہ جبرائیلؑ اور میکائیلؑ بھی سما سکتے اور دوسرا وقت ہوتا اور آپ حضرت حفصہؓ اور حضرت زینبؓ کے پاس تشریف فرما ہوتے۔ ابرار کا مشاہدہ تجلّی اور استتار کے درمیان ہوتا ہے (۴۶)

مذکورہ بالا حدیث مبارکہ اور کسی ولی اللہ کے دوسرے قول سے تصوّف کی کتب میں بڑے مباحث ہیں۔ جو ان صفحات میں گنجائش نہیں رکھتے۔

حضرت شیخ سعدیؒ فرماتے ہیں کہ ایک دفعہ بعلبک کی جامع مسجد میں بطور

ذکر ہو رہا تھا، سننے والوں پر تو کچھ اثر نہ تھا۔ لیکن میں خود سرشار تھا۔ اور معانی کا دریا رواں ہوا تھا۔ اس آیت "نحنُ اقربُ الیہِ من حبلِ الوریدِ" کے سلسلے میں ... گفتگو کی گنجائش ہے (۴۷) آخر میں نے کہا:

| | |
|---|---|
| دوست نزدیک تر از من بمن است | وین عجب ترکہ من از وی دورم |
| چکنم با کہ توان گفت کہ دوست | در کنار من و من مہجورم! |
| دوست مجھ سے مجھے نزدیک تر ہے | میں اس سے دُور یہ عجب تر ہے |
| کیا کروں کس سے کہوں کہ دوست | میرے کنار میں میں مہجور تر ہوں (۴۸) |

حضرت شیخ سعدیؒ کہتے ہیں کہ میں دمشق کے دوستوں سے ملول ہو کر بیابان میں چلا گیا۔ یہاں تک کہ اہلِ فرنگ کا اسیر ہو گیا۔ ایک دن حلب کے ایک رئیس نے مجھے پہچان لیا۔ اور دس دینار دے کر قید سے آزاد کرایا۔ اور اپنے ساتھ حلب لے گیا۔ وہاں ایک سو دینار مہر پر اپنی بیٹی سے میری شادی کردی۔ تھوڑے ہی دن گزرے ہوں گے کہ اس کی بدخو بیٹی نافرمان ہو گئی۔ اور بدزبانی کرنے لگی۔ جس سے میری زندگی بڑی تنگ ہو گئی۔ وہ کہتی تھی کہ تو وہی تو ہے جسے میرے باپ نے دس دینار میں قیدِ فرنگ سے آزاد کرایا۔ میں نے کہا: ہاں دس دینار میں قیدِ فرنگ سے مجھے خریدا اور سو دینار میں تیرے ہاتھ میں گرفتار کرادیا۔ (۴۹)

حضرت شیخ سعدیؒ ایک حکایت میں لکھتے ہیں کہ ایک بادشاہ ایک مہم میں کامیاب ہوا۔ اور ایک خاص غلام کو درہموں کی ایک تھیلی دی کہ زاہدوں میں تقسیم کردے۔ غلام بڑا عاقل اور ہوشیار تھا۔ سارا دن پھرتا رہا اور رات کو واپس آیا۔ اور درہموں کو بوسہ دے کر بادشاہ کے سامنے رکھ دیا۔ اور کہا کہ زاہدوں کو بڑا ڈھونڈا اور نہ پایا۔ بادشاہ نے کہا کہ یہ کیا کہہ رہے ہو۔ اس ملک میں چار سو زاہد ہیں۔ غلام نے جواب دیا۔ حال یہ ہے کہ جو زاہد ہیں، وہ نہیں لیتے۔ اور جو لیتے ہیں وہ زاہد نہیں ہیں (۵۰)

حضرت شیخ سعدیؒ نے غلام کی زبان سے جو بات بتائی اس سے واضح ہو جاتا ہے کہ زُہد کیا ہے۔

گلستان کا تیسرا باب قناعت پر ہے۔ اس باب میں بھی بڑی کارآمد باتیں لکھی ہیں۔ مثلاً ایک حکایت لکھتے ہیں۔ کہ عجم کے ایک بادشاہ نے ایک طبیب حاذق بخدمتِ رسولؐ بھیجا۔ ایک سال تک وہ وہاں رہا۔ اور کسی نے علاج کے سلسلے میں اس سے رجوع نہ کیا۔ وہ رسولِ اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوا۔ اور اس کی شکایت کی تو آپ نے فرمایا کہ یہ لوگ اس وقت تک کھانا نہیں کھاتے جب تک بھوک نہ لگے اور ابھی بھوک باقی ہوتی ہے تو کھانے سے ہاتھ اٹھا لیتے ہیں۔ طبیب نے کہا: یہ ہے تندرستی کا سبب (۵۱) حضرت مصنفؒ نے رحمۃ للعالمین صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی زبان اقدس سے حصولِ صحت کا یہ ایک نسخہ پڑھنے والوں کو سنایا۔ ورنہ طبِ نبویؐ میں ایسے دوسرے بہت اہم امور کی نشاندہی فرمائی۔ جن سے نہ صرف ظاہری صحت ملتی ہے۔ بلکہ قلب و روح اور سرِّ کی صحتِ پرواز کے امور بڑی فیاضی سے تعلیم فرمائے گئے ہیں۔

گلستان کا چوتھا باب خاموشی کے فوائد میں ہے۔

حضرت شیخ سعدیؒ ایک حکایت میں لکھتے ہیں کہ محمود کے غلاموں میں سے چند حسن میمندی سے کہنے لگے: فلاں بات میں آج سلطان نے تم سے کیا کہا: اس نے جواب دیا کہ تم پر بھی پوشیدہ نہ ہوگا۔ وہ کہنے لگے کہ بادشاہ جو بات تم سے کہتا ہے۔ ہم سے کہنا جائز نہیں رکھتا۔ اس نے کہا: بادشاہ اس اعتماد پر کہتا ہے کہ کسی نہ کہوں گا۔ پھر تم کیوں پوچھتے ہو (۵۲)

حضرت مصنفؒ کتنی عمدہ بات اس حکایت میں بتاتے ہیں کہ کسی معتمد خاص سے کرید کرید کر کوئی خفیہ بات معلوم کرنے کی کوشش نامناسب ہے۔ یہی بات اولیاء اللہ کے بعض خاص بھیدوں پر بھی صادق ہوتی ہے۔ جو اپنے مریدانِ خاص پر اس کا اظہار کسی مصلحت سے کرتے ہیں۔ لہٰذا اُن اسرار کا بھی پوشیدہ رہنا بہتر ہے۔

گلستان کا باب پنجم عشق و جوانی میں ہے۔ اتفاق سے یہ فقیر اس میں سے کوئی حکایت یا اشعار انتخاب نہ کرسکا۔

گلستان کا باب ششم ضعف پیری پر ہے۔

حضرت شیخ سعدیؒ فرماتے ہیں کہ میں جامع دمشق میں کچھ داناؤں سے بحث کر رہا تھا کہ ایک جوان آیا اور پوچھا کہ تم میں سے کوئی فارسی جانتا ہو تو میرے ساتھ آجائے اور ایک ڈیڑھ سو سالہ بوڑھے کی بات کو سمجھے۔ شاید وہ عالم نزع میں کوئی وصیت کرنا چاہتا ہے۔ میں اس کے سرہانے پہنچا تو اس نے کہا: (۵۳)

| | |
|---|---|
| دمی چند گفتم، برآرم بکام | دریغا کہ بگرفت راہِ نفس |
| دریغا کہ برخوان الوانِ عمر | دمی خوردہ بودم وگفتند: بس (۵۴) |
| کہا چند دم تک کہ لذت کا ہو راہ | ہے افسوس پکڑا گیا سانس کا راہ |
| افسوس ہے عمر کے زنگار نگ خوان پر | ذرا دیر کھایا تو کہا بس، آہ |

میں نے اہلِ شام کو اس کا مفہوم عربی زبان میں بتایا تو انہوں نے تعجب کیا کہ اتنی لمبی عمر پاکر بھی وہ ابھی تک دنیا پر افسوس کر رہا ہے (۵۵) حضرت مصنف کے اس واقعہ سے ایک بات یہ عیاں ہوتی ہے کہ وہ عربی زبان پر مہارت تمام رکھتے تھے اور عربی زبان میں بے ساختہ اہلِ زبان کے ساتھ گفتگو کر سکتے تھے۔ آپ اس واقعہ کے سننے والوں کو اصل میں یہ نصیحت کر رہے ہیں کہ اِن زندگی کے قابلِ قدر اور قیمتی لمحات کو محض دنیائے فانی کی جستجو اور اس کی لذتوں میں صَرف نہ کرنا چاہیئے۔ بلکہ اللہ تعالیٰ اور اس کے حبیب پاک صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی محبت اور اطاعت میں بسر کرنا چاہیئے۔ تاکہ جب یہاں سے جانے کا وقت آئے تو خوشی خوشی اللہ رب العزت کریم ورحیم کی رحمت پر امید لگائے۔ جان اس کے حوالے کردے۔

گلستان کا باب ہفتم، تربیت کی تاثیر کے متعلق ہے۔ جس میں فرماتے ہیں کہ تربیت کا اثر تب ہوتا ہے۔ جب فطرت خوب رکھتا ہو۔ چنانچہ فرماتے ہیں کہ وزراء میں سے ایک نے اپنا بیٹا کسی دانشمند کے حوالے کیا کہ اسے تربیت سے عقل سکھائیں۔ کچھ عرصہ اس کی تعلیم کے بعد اسے واپس بھیجدیا کہ یہ عاقل نہ ہوگا۔ اس نے تو مجھے دیوانہ کردیا۔ (۵۶)

| | |
|---|---|
| چوں بود اصل گوہری قابل | تربیت را درو اثر باشد |

| | |
|---|---|
| ہیچ صیقل نکو نیارد کرد | آہنی را کہ بدگہر باشد |
| سگِ بدریای ہفت گانہ مشوی | کہ چو تر شد پلید تر باشد |
| خرِ عیسیٰ گرش بمکہ برند | چو بیاید ، ہنوز خر باشد |
| جب اصل ہو گوہر کامل | تربیت کا اس میں اثر ہوتا |
| کوئی صیقل کر نہیں سکتا ! | اس لوہے کو جو بدگہر ہوتا |
| کُتے کو دریا میں سات بار مت دھو | تر ہو کر وہ پلید تر ہوتا |
| خرِ عیسیٰ جو لے جائیں مکہ کو | آئے واپس تو پھر بھی وہ خر ہوتا (۵۷) |

ایک حکایت میں امراء و فضلاء کے بچوں کو نصیحت فرماتے ہیں کہ دنیا کے مال وزر کو اپنے باپ کی میراث میں سے قابل بھروسا نہ سمجھو۔ بلکہ خود جوہر کامل بنو۔ فرماتے ہیں :

میراثِ پدر خواہی ، علم پدر آموز

کیں مال پدر خرج تواں کرد بیک روز

سیکھ علم باپ کا ، یہ میراث اس کی پالے

ورنہ تو مال باپ کا ، ایک دن میں اڑالے (۵۸)

استاد کی کچھ نہ کچھ سرزنش بعض شاگردوں کے لئے ضروری ہوتی ہے۔ لیکن اکثر ماں باپ جو اسے پسند نہیں کرتے ، ان کی اولاد بگڑ جانے کا اندیشہ ہوتا ہے۔ چنانچہ حضرت شیخ سعدیؒ ایک ظریف کی زبان سے فرماتے ہیں :

| | |
|---|---|
| پادشاہی پسر بمکتب داد | لوحِ سیمیش بر کنار نہاد |
| بر سرِ او نبشتہ بہ زر | جورِ استاد بہ کہ مہرِ پدر (۵۹) |

یہ قطعہ بعض بلند پایہ خطاطوں کے قلم سے اکثر قدیم قلمی نسخوں کی جلدوں پر اور بعض دوسرے اوراق پر لکھا پایا ہے۔ آپ اس میں فرماتے ہیں :

| | |
|---|---|
| بھیجا مکتب کو ایک شاہ نے پسر | ایک چاندی کی تختی کی ہمراہ مگر |
| سونے سے اس کی تختی پر تھا لکھا | شفقتِ باپ سے ظلم استاد بہتر |

ایک حکایت میں حضرت شیخ سعدیؒ لکھتے ہیں کہ میں نے عالم طفلی میں ایک بزرگ سے بلوغت کے متعلق پوچھا۔ تو انہوں نے تین نشان بتائے۔ ایک پندرہ سال کا ہوجانا۔ دوسرے خواب میں احتلام اور تیسرے سامنے کے بال آجانا۔ پھر فرماتے ہیں کہ حقیقت میں بلوغت کا ایک نشان ہے۔ اور وہ یہ ہے کہ حق تعالیٰ عزوجل کی رضا و خوشنودی میں مشغولیت، اپنے حظِ نفس میں مصروفیت کے دھیان سے بہت زیادہ ہو۔ اور جس میں یہ صفت، یعنی حق تعالیٰ کی رضا و خوشنودی کا ہر دم دھیان نہ ہو محققین کے نزدیک وہ بالغ افراد میں شمار نہیں ہوتا۔ فرماتے ہیں (۶۰)

| | |
|---|---|
| چو انساں را نباشد فضل و احساں | چہ فرق از آدمی تا نقشِ دیوار |
| بدست آوردن دنیا ہنر نیست | یکی را، گر توانی، دل بدست آر (۶۱) |

اس کا مفہوم یہ ہے:

| | |
|---|---|
| انساں میں نہ جب ہو فضل و احساں | نقشِ دیوار سے کیا فرقِ انساں |
| دنیا کا کمانا ہنر نہیں ہے | تو کر سکے تو ہاتھ لا دل کا داماں |

اس دوسرے شعر کے پہلے مصرعے میں آپ نے جو بات فرمائی ہے۔ دوسری جگہ روزی کے آنے کے متعلق یوں ارشاد فرماتے ہیں:

| | |
|---|---|
| اگر روزی بدانش برفزودی | ز ناداں تنگ روزی نبودے |
| بناداں آنچناں روزی رساند | کہ دانا اندر آں حیراں بماند (۶۱ الف) |

ان کا مفہوم یہ ہے:

| | |
|---|---|
| عقل سے رزق گر فزوں ہوتا | تو ناداں رزق میں تنگ ہوتا |
| رزق ناداں کو اس طرح دیتا | حیرت میں دانا گر رہتا |

حضرت شیخ سعدیؒ اپنی ایک حکایت میں لکھتے ہیں کہ ایک سال بلخ کے سفر پہ روانہ ہوا۔ اور راستے میں ڈاکوؤں نے آلیا۔ ایک جوان تیر کمان کے ساتھ بڑے دعوے کرتا تھا۔ لیکن میں نے اسے دیکھا کہ تیر کمان اس کے ہاتھ سے گر گیا اور وہ کانپنے لگا۔ آخر سب سامان اور ہتھیار دے کر جان سلامت رہی۔ فرماتے ہیں: (۶۲)

جوان گرچہ قوی یال و پیلتن باشد        بجنگِ دشمنش از ہول بگسلد پیوند (۶۳)

اس شعر کا مفہوم یہ ہے:

گرچہ مضبوط ہیں، جواں کے یال و تن        ڈر سے گرتا ہے جب دیکھتا ہے دشمن

حضرت شیخ سعدیؒ فرماتے ہیں کہ میں نے ایک بزرگ سے پوچھا کہ اس حدیث پاک کے کیا معنی ہیں کہ " اَعْدَا عَدُوِّكَ نَفْسُكَ الَّتِیْ بَیْنَ جَنْبَیْكَ " (نفس تیرا دشمن اور تیرے پہلو میں ہے۔ اس سے دشمنی کر) تو انہوں نے کہا کہ اس کی وجہ یہ ہے کہ اگر تو دشمن پر احسان کرے تو وہ تیرا دوست بن جاتا ہے۔ مگر نفس کے ساتھ کتنی بھلائی کرے وہ زیادہ مخالفت کرے گا (۶۴)

مرادِ ہر کہ برآری مطیعِ امرِ تو گشت        خلافِ نفس کہ فرماں دہد چو یافت مراد (۶۵)

اس کا مفہوم یہ ہے۔

مطیعِ حکم ہو تیرا جو پائے مراد        نفس ہو گا مخالف اپنی پا کر مراد

تونگری اور درویشی کے متعلق ایک محفل میں گفتگو ہو رہی تھی اور بات یہاں تک پہنچی کہ قدرت نے درویش کے ہاتھ باندھ دیئے ہیں اور تونگر کے پائے ارادت شکستہ ہیں۔

کریماں را بدست اندر درم نیست        خداوندان نعمت را کرم نیست (۶۶)

اس کا مفہوم یہ ہے:

کریموں کے ہاتھ میں درہم نہیں ہے        اہلِ نعمت کے ہاتھ میں کرم نہیں ہے

اس وقت حضرت شیخ سعدیؒ پہنچے اور کہا کہ اے دوستو: تونگر تو گوشہ نشینوں کے لئے ذخیرہ ہیں:

توانگراں را وقفست و نذر و مہمانی        زکوٰۃ و فطرہ و اعتاق و ہدی و قربانی (۶۷)

اس کا مفہوم یہ ہے:

تونگر تو وقف ہیں نذر و مہمانی کو        زکوٰۃ و فطرہ، آزادی و قربانی کو

بود کی قدرت اور سجود کی قدرت یہ تونگروں کو حاصل ہے۔ اور ساتھ ہی جامۂ پاک اور دل فارغ بھی ہے۔ پس ان کی عبادت قبول سے نزدیک ہے کیونکہ جمع خاطر

ہیں۔ نہ کہ پراگندہ خاطر اور پریشان، حدیث پاک میں آتا ہے کہ :

"الفقر سواد الوجہ فی الدارین"

(فقر دونوں جہانوں میں رُوسیاہی ہے) (۶۸)

ایک شخص نے کہا کہ تم نے نہیں سنا کہ رسول پاک صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں : "الفقر فخری" (فقر میرا فخر ہے) (۶۹) حضرت شیخ سعدیؒ نے اسے کہا کہ خاموش کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اُس گروہ کے فقر کی جانب اشارہ فرمایا ہے جو مرد میدان رضا ہیں۔ اور تسلیم تیرِ قضا ہیں۔ نہ کہ وہ لوگ جو خرقۂ ابرار پہنتے ہیں۔ اور اخیار کے لقمے بیچتے ہیں۔ درویش معرفت کے بغیر آرام نہیں پاتا۔ تاکہ اس کے فقر کا وہ انجام نہ ہو جو فرمایا گیا ہے کہ قریب ہے کہ فقر کا انجام کفر ہو۔ ہمارے اپنانے جنس میں اس تونگری کے مرتبہ کو کون پہنچاتا ہے۔ اور یدِ عُلیا کے مقابل یدِ سُفلیٰ کیا ہوتا ہے۔ اللہ تعالیٰ قرآن حکیم میں اہل بہشت کی نعمتوں کی خبر دیتا ہے۔ کہ :

"اُولٰئِکَ لَھُمْ رِزْقٌ مَّعْلُوْمٌ"

(یہ وہ لوگ ہیں جن کے رزق معلوم ہیں) (۷۰)

شیخ سعدیؒ فرماتے ہیں کہ میری باتیں سُن کر ایک شخص جلدی میں بولنے لگا کہ تونگر لوگ چشمۂ آفتاب ہیں۔ لیکن کسی پر چمکتے نہیں۔ مشقت سے مال کماتے ہیں۔ اپنے سامنے رکھتے ہیں اور حسرت سے چھوڑ جاتے ہیں (۷۱) حضرت سعدیؒ فرماتے ہیں کہ میں نے کہا :

اہلِ طمع کی آنکھ دنیا سے پُر نہ ہو جیسے کوئی کنواں شبنم سے پُر نہ ہو (۷۲)

اصل شعر یہ ہے۔

دیدۂ اہلِ طمع بنعمتِ دنیا پُر نشود ہمچنانکہ چاہ بہ شبنم

حضرت شیخ فرماتے ہیں کہ بحث جاری رہی۔ یہاں تک کہ اس کے پاس کوئی دلیل نہ رہی اور میں غالب آگیا۔ تو اس نے بیہودہ باتیں کہنی شروع کیں۔ باہر آئے تو وہ لڑائی پر تیار ہوا۔ اور پھر کوئی بات کہی۔ میں نے اسے جواب دیا۔ تو اس نے میرا گریبان

پکڑ کر پھاڑ دیا اور میں نے بھی اُس کی ٹھوڑی سے پکڑ لیا۔ معاملہ قاضی تک پہنچا۔ اور اس نے ہماری باتیں سُن کر مصالحت کرادی اور ہم ایک دوسرے پر راضی ہوگئے (۷۳)

گلستان کا باب ہشتم آدابِ صحبت میں ہے۔ ان میں کچھ آداب سکھے جاتے ہیں۔ ایک یہ کہ جس طرح اللہ تعالیٰ نے تجھ پر کرم فرمائے ہیں۔ تو بھی اسی طرح کرم کرتا رہ۔ چنانچہ فرماتے ہیں؛

خواہی متمتع شوی از دنیا و عقبے　　　با خلق کرم کن چوں خدا با تو کرم کرد (۷۴)

اس کا مفہوم یہ ہے۔

دنیا و عقبےٰ سے تو جو فائدہ چاہے　　　خلق پر کرم کر لو، جیسے حق سے کرم پائے

نیز فرماتے ہیں کہ دوسروں کو مال عطا کر اور ان پر احسان نہ رکھ کہ اس کا نفع تجھے واپس ملے گا۔

درختِ کرم ہر کجا بیخ کرد　　　گذشت از فلک شاخ و بالائے او (۷۵)

اس کا مفہوم یہ ہے۔

درختِ کرم کا جہاں بیج بویا　　　فلک سے پرے تک گزر جائے گویا

نیز فرماتے ہیں:

شکرِ خدائے کن کہ موفق شدی بخیر　　　ز انعام و فضلِ او نہ معطل گذاشتت (۷۶)

اس کا مفہوم یہ ہے۔

اللہ کا شکر کر توفیقِ نیک کام پر　　　بیکار نہ چھوڑ دیا فضل و انعام پر

نیز فرماتے ہیں:

علم چندانکہ بیشتر خوانی　　　چوں عمل در تو نیست نادانی (۷۷)

اس کا مفہوم یہ ہے:

علم جتنا زیادہ پڑھے یا سُنے　　　کر عمل اس پہ تا نہ ناداں بنے

نیز فرماتے ہیں کہ علم دین کی پرورش کے لئے ہے نہ کہ دُنیا کھانے کے لئے (۷۸)

نیز فرماتے ہیں کہ جو عالم پرہیزگار نہیں۔ وہ اندھا مشعل بردار ہے (۷۹) نیز فرماتے

ہیں کہ عقلمندوں سے ملک جہاں حاصل کرتا ہے اور پرہیزگاروں سے دین کمال حاصل کرتا ہے۔ بادشاہ عقلمند لوگوں کی صحبت کے زیادہ محتاج ہیں۔ اور عقلمند بادشاہ کے قرب کے محتاج نہیں (۸۰)

نیز فرماتے ہیں کہ تین چیزیں پائیدار نہیں رہتیں، مال بغیر تجارت، علم بغیر بحث اور ملک بغیر سیاست (۸۱)

نیز فرماتے ہیں کہ بُروں پر رحم کرنا، نیک لوگوں پر ظلم ہے۔ اور ظالموں کو معاف کردینا، درویشوں پر ظلم ہے (۸۲)

خبیث را چو تعہد کنی و بنوازی　　　بدولت تو گنہ می کند بانبازی (۸۳)

اس کا مفہوم یہ ہے۔

نوازنا خبیث کو، عہد کرنا بھی گناہ　　　اس کا گناہ تجھ پر، ساتھیوں کے ہمراہ

نیز فرماتے ہیں کہ جو راز بھی تو رکھتا ہے کسی دوست سے نہ کہہ، تو کیا جانتا ہے کہ وہ کسی وقت دشمن ہو جائے (۸۴)

بدوست گرچہ عزیز است راز دِل مکشا
که دوست نیز بگوید بدوستانِ عزیز (۸۵)

اس کا مفہوم یہ ہے:

دوست گرچہ پیارا، دل کا راز نہ کھول　　　دوست بھی اپنے دوست کو دیگا بات وہ بول

جو راز تم نہاں رکھنا چاہتے ہو، وہ کسی کے سامنے ظاہر نہ کر اگرچہ دوست مخلص ہو کیونکہ اس مخلص دوست کے بھی مخلص دوست ہوں گے اور اسی طرح لگاتار (۸۶)

سخنے در نہاں نباید گفت　　　که بر انجمن نشاید گفت (۸۷)

اس کا مفہوم یہ ہے:

نہاں بات کو نہ کہنا چاہئیے　　　ساری انجمن کو نہ کہنا چاہیئے

نیز کہتے ہیں کہ جو چھوٹے دشمن کو حقیر سمجھے وہ اس طرح ہے جیسے ذرہ سی آگ نہ بجھائے (۸۸)

نیز کہتے ہیں

میانِ دو تن آتش افروختن نہ عقل است خود درمیاں سوختن (۸۹)

اس کا مفہوم یہ ہے:

کسی دو کے درمیان آگ لگانا عقل نہ خود کو یوں درمیان جلانا

نیز کہتے ہیں کہ حد سے زیادہ غصہ کرنے سے وحشت آتی ہے۔ اور بوقت لطف و مہربانی سے ہیبت چلی جاتی ہے۔ نہ اتنی سختی کر کہ تجھ سے سیر ہو جائیں۔ اور نہ اتنی نرمی کر کہ تجھ پر دلیر ہو جائیں (۹۰)

دو شخص ملک و دین کے دشمن ہیں۔ بادشاہ جو بے علم ہو اور زاہد جو بے عمل ہو (۹۱)

گر از بسیط زمیں عقل منعدم گردد بخود گماں نبرد ہیچ کس کہ نادانم (۹۲)

اس کا مفہوم یہ ہے:

اگر ساری زمیں سے عقل مٹ جائے کسی کو نہ بے عقلی کا، یقیں آئے

نادان کیلئے خاموشی سے بہتر کوئی چیز نہیں

اگر وہ یہ مصلحت جانتا تو بے وقوف نہ ہوتا (۹۳)

جسم بے دل سے طاعت نہیں ہوتی۔ جیسے بغیر مغز کے چھلکے کی کوئی قیمت نہیں (۹۴) جو بزرگوں سے لڑتا ہے، اپنا خون گراتا ہے (۹۵) مشک وہ ہے جس کی خوشبو خود آنے لگے نہ کہ عطار کہے کہ یہ مشک ہے (۹۶)

اوپر والی آخری نصیحت کے الفاظ سے بھی اکثر اردو پڑھنے والے آشنا ہیں۔ جو یہ ہیں: مشک آنست کہ خود ببوید نہ آنکہ عطار بگوید:

اندک اندک خیلی شود و قطرہ قطرہ دریا گردد (۹۷)

(تھوڑا تھوڑا بہت ہو جاتا ہے اور قطرہ قطرہ دریا ہو جاتا ہے)

دو چیز محال عقلست: خوردن بیش از رزق مقسوم و مردنِ پیش از وقت معلوم (۹۸) دو باتیں محال عقل ہیں، ایک اپنی قسمت سے زیادہ کھانا اور دوسرے

مقررہ وقت سے پہلے مرنا)

# حوالہ وحواشی

۱۔ قرآنِ حکیم کے ان الفاظ مقدسہ کی طرف اشارہ ہے: "اِنَّكَ لَعَلٰى خُلُقٍ عَظِيْمٍ"

۲۔ "گلستان" بکوششِ استاد سعید نفیسی مرحوم، تیر ماہ ۱۳۴۵ ہجری، طہران صفحہ پیشگفتار ص۲

۳۔ گلستان کا سالِ تالیف ۶۵۶ھ، گلستان ص۲۰، خود شیخ سعدیؒ فرماتے ہیں

در آں مدت کہ مارا وقت خوش بود
ز ہجرت ششصد و پنجاہ و شش بود

۴۔ گلستان ص۵

۵،۶۔ گلستان صفحہ ۶

۷۔ گلستان ص۷

۸۔ گلستان ص۱۱

۹۔ گلستان ص۳، نیز صفحہ ۲۰ پر مصنف نے ایک شعر میں سالِ تالیف لکھا ہے۔

۱۰۔ خزینۃ الاصفیا جلد دوم از مفتی غلام سرور لاہوری مطبع نولکشور ۱۳۲۰ھ ص۳۹

۱۱۔ نفحات الانس از مولانا عبدالرحمٰن جامی ص۵۴۲ مطبع نولکشور لکھنؤ ۱۳۲۳ھ

۱۲۔ گلستان ص۹
۱۳۔ گلستان ص۱۲
۱۴۔ ایضاً ص۱۲
۱۵۔ گلستان صفحہ ۱۳
۱۶۔ ایضاً ص۱۴

۱۷، ۱۸، ۱۹۔ ایضاً ص۱۵
۲۰، ۲۱۔ ایضاً ص۲۰
۲۲۔ ایضاً ص۲۲
۲۳۔ ایضاً ص۲۲
۲۴، ۲۵۔ ایضاً ص۲۵

۲۶۔ ایضاً ص۲۹
۲۷۔ ایضاً ص۳۱
۲۸۔ ایضاً ص۳۴
۳۶، ۳۷۔ ایضاً ص۳۶
۳۸، ۳۹۔ ایضاً ص۶۲

۴۰، ۴۱۔ ایضاً صفحہ ۶۷

۴۲۔ ایضاً صفحہ ۷۳

۴۳۔ ایضاً صفحہ ۷۵

۴۴، ۴۵۔ ایضاً صفحہ ۷۹

۴۶۔ ایضاً صفحہ ۸۱

۴۷، ۴۸۔ ایضاً صفحہ ۸۳

۴۹۔ ایضاً صفحہ ۱۰۱

۵۰۔ ایضاً صفحہ ۱۰۴

۵۱۔ ایضاً صفحہ ۱۱۷

۵۲۔ ایضاً صفحہ ۱۵۳

۵۳تا۵۵۔ ایضاً صفحہ ۱۸۵

۵۶، ۵۷۔ گلستان صفحہ ۱۹۴

۵۸۔ ایضاً صفحہ ۱۹۵

۵۹۔ ایضاً صفحہ ۱۹۸

۶۰، ۶۱۔ ایضاً صفحہ ۲۰۴

۶۱-ا۔ ایضاً صفحہ ۶۹

۶۲، ۶۳۔ ایضاً صفحہ ۲۰۹

۶۴، ۶۵ ایضاً صفحہ ۲۱۰

۶۶، ۶۷ ایضاً صفحہ ۲۱۱

۶۸۔ ایضاً صفحہ ۲۱۲

۶۹۔ ایضاً صفحہ ۲۱۲

۷۰۔ ایضاً صفحہ ۲۱۳

۷۱، ۷۲۔ ایضاً صفحہ ۲۱۵

۷۳۔ ایضاً صفحہ ۲۱۹

۷۴۔ ایضاً صفحہ ۲۲۲

۷۵تا۷۸۔ ایضاً صفحہ ۲۲۳

۷۹تا۸۳۔ ایضاً صفحہ ۲۲۴

۸۴تا۸۷۔ ایضاً صفحہ ۲۲۵

۸۸، ۸۹۔ ایضاً صفحہ ۲۲۶

۹۰۔ ایضاً صفحہ ۲۲۸

۹۱۔ ایضاً صفحہ ۲۲۹

۹۲۔ ایضاً صفحہ ۲۳۲

۹۳۔ ایضاً صفحہ ۲۳۴

۹۴۔ ایضاً صفحہ ۲۳۵

بہاء الدین زکریا لائبریری
مقام ... تحصیل چوآسیدن شاہ
ضلع چکوال پاکستان

اقبال اکادمی پاکستان کا سہ ماہی

# اقبالیات

ایک فکر افزا مجلہ

اقبالیات ، فلسفہ ، تصوف ، تمدن ، ادب ، اقدار
تاریخ ، اسلامیات ، فنون اور ادیان کے موضوعات
پر اُردو اور انگریزی میں مُستند ماہرین کے تحقیقی اور تخلیقی مضامین
شائع کرتا ہے۔

بدل اشتراک　　پاکستان میں مع محصول ڈاک

اردو شمارہ : جنوری ، جولائی

فی شمارہ (عام افراد کے لیے)　۲۰ روپے
(طلباء کے لیے)　۱۵ روپے
سالانہ　۶۰ روپے

بیرون پاکستان میں مع محصول ڈاک

انگریزی شمارہ : اپریل ، اکتوبر

سالانہ : (عام افراد کے لیے)　۱۰ امریکی ڈالر
(طلباء کے لیے)　۷ امریکی ڈالر
(اداروں کے لیے)　۱۵ امریکی ڈالر

اقبال اکادمی پاکستان ، ۱۱۶۔میکلوڈ روڈ۔ لاہور

اردو زبان کا پہلا خالص فکری مجلہ

# روایت

مدیر

محمد سہیل عمر

* مابعدالطبیعیات * کونیات * روایت * علامت

---

عہد جدید میں روایتی فکر کا مستند ترجمان

مکتبہ روایت

پوسٹ بکس: ۵۰۳۸ لاہور - ۱۲

# دانش

فصلنامه رایزنی فرهنگی
جمهوری اسلامی ایران ـ اسلام آباد

- گرایشهای تازه در شعر و ادب فارسی.
- پژوهشهای پیرامون ادبیات فارسی و ایران شناسی در شبه قاره.
- مقالات دربارهٔ اشتراکات فرهنگی درمیان ایران و شبه قاره.
- نقد و معرفی کتابها مربوط به فرهنگ اسلامی، ادبیات فارسی و ایرانشناسی.


**رایزنی فرهنگی**

**جمهوری اسلامی ایران**

**خانه ۲۵، کوچه ۲۷، ایف ۲/۶**

**اسلام آباد ـ (پاکستان)**

# SOHARWARD

ADVISORY COUNCIL

*Hakim M. Musa Amratsari*
*S. M. Mateen Hashmi*
*S. Imtiaz Ahmad Taj*
*S. Arif Naushahi*
*M. Iqbal Mujaddadi*

EDITOR

*S. Awais Ali Soharwardy*

ASSISTANT EDITOR

S. Abid Rasool Soharwardy

MANAGING EDITOR

Kh. Mohammad Mushtaq

LEGAL ADVISOR

Zafar Ali Raja

*The Editorial Board & Advisory Council are Honorary*

PUBLISHED BY

**SOHARWARDYIA FOUNDATION**

115 McLeod Road, Lahore 54000 Pakistan

✆ 222[illegible]

"سہروردیہ فاؤنڈیشن" سلسلۂ سہروردیہ کی علمی اور ادبی کاوشات پر تحقیقات کے لئے عالمِ وجود میں آئی ہے اور سلسلۂ سہروردیہ کے مشاہیر کی کارناموں کی شایانِ شان نشر و اشاعت کے لئے منظم طریقے سے کام کرنے کا عزم رکھتی ہے۔ ہم خیال احباب مندرجہ ذیل امور میں فاؤنڈیشن سے تعاون کر سکتے ہیں۔

✿ — کم از کم دس ضخیم جلدوں میں سلسلۂ سہروردیہ کی مکمل تاریخ احوال و آثار کو جمع کرنے کا منصوبہ ——— اس سلسلۂ کتب کا کوئی مناسب اور باوقار نام آپ کے ذہن میں آئے تو ہمیں ارسال کیجئے۔
کسی سہروردی بزرگ کے حالاتِ زندگی۔ آثار، نایاب تصاویر، یادداشتیں یا کلام آپ کے پاس ہوں تو ہم مجوزہ تاریخ سلسلۂ سہروردیہ میں انہیں شکریہ کے ساتھ شائع کریں گے۔ کسی سہروردی بزرگ کی تحریر کا ترجمہ ——— اردو انگریزی یا کسی بھی زبان میں آپ نے کر رکھا ہو یا اس سلسلے میں کوئی تحقیقی مضمون آپ نے تخلیق کیا ہو۔ تو سہروردیہ فاؤنڈیشن کے زیرِ اہتمام اسے زیورِ طبع سے آراستہ کرنے کے لئے ہماری خدمات حاضر ہیں۔

✿ — قدیم مخطوطاتِ سہروردیہ ——— کے زیرِ عنوان سہروردیہ سلسلے کے بزرگانِ علم و ادب کی قدیم قلمی کاوشات، مخطوطات اور نقوش کی ترتیب و تدوین اور اشاعت کا اہتمام کیا جا رہا ہے۔ آپ کے پاس اگر کوئی مخطوطہ یا قدیم نقش موجود ہو تو ہمیں ارسال فرمائیں۔ آپ کا نایاب تحفہ اشاعت تک بطورِ امانت ہماری لائبریری میں رہے گا اور اشاعتی ضروریات مکمل ہونے پر شکریہ کے ساتھ، بحفاظت واپس کر دیا جائے گا۔

✿ — دنیا کی کسی بھی زبان میں لکھی ہوئی اگر کوئی ایسی کتاب آپ کی نگاہ سے گزری ہو جس میں سلسلۂ سہروردیہ کو موضوع بنایا گیا ہو تو ہمیں اس کی تفصیل سے آگاہ فرمایئے۔ تاکہ اسے حاصل کر کے اس کا اردو ترجمہ طبع کروایا جا سکے۔

✿ — فاؤنڈیشن کے ترجمان جریدے "سہرورد" کا آغاز ہو چکا ہے۔ اس کی ضخامت میں اضافہ کر کے اسے بہت جلد ایک باقاعدہ ماہنامے کی صورت دے دی جائے گی۔ اس سلسلے میں آپ کا قلمی تعاون فاؤنڈیشن کے لئے باعثِ افتخار ہو گا۔

آپ کا تعاون، مشاورت، تجاویز، امداد اور عطیات فاؤنڈیشن کے عظیم منصوبوں کو پایۂ تکمیل تک پہنچانے کے ضامن ہوں گے۔
آیئے! اس نیک [illegible] فاؤنڈیشن کے شانہ بشانہ کام کیجئے۔
آپ [illegible] رہنمائی انشاء [illegible] یابی ثابت ہو گی۔

مخلص:
سید اویس علی سہروردی
سیکرٹری جنرل

یکے از مطبوعات
سہروردیہ فاؤنڈیشن
لاہور۔ پاکستان